اسیر تھا دوسرے نوکر فرار ہوگیا تو وہ اپنے باپ کے پاس آئی سرگذشت لڑائی کی کیفیت اپنی گرفتاری
اور رہائی کی مفصل سنائی صلاح یہ ہوئی کہ حرام نیکی بری ہے بہتر یہ ہے کاؤس کے پاس چلئے اندھیری رات
مین وہ شمع محفل فروزاوی روز نکلکے ایران مین داخل ہوئی سہراب کو یہ خبر سنکے بیقراری اور ندامت
حاصل ہوئی کاؤس سہراب کا حال لڑائی کا ڈھنگ دریافت کرکے دل تنگ ہوا گیو کو رستم کے پاس بھیجا
اور تاکید کی دیر نہ لگانا جلد لیکے آنا گیو سیستان مین پہونچا رستم سے بیان کیا کہ ایک جوان باتین
کو وہ ہیگی سام و نریمان کی شمائل وارد ہوا ہے ایران مین تہلکہ پڑا ہے رستم کو خیال ہوا کہ میرا بیٹا نہو
پھر سوچا کہ تہمینہ کیون چھپاتی لڑکے کو لڑکی بتاتی غرضکہ جب حال سن چکا عیش و طرب مین مشغول ہوا
گیو نے جلدی کی رستم نے جواب دیا کہ دنیا مین فی الحال تو ایسا کوئی نہین جو میرے روبرو آ کے در جان سلامت
لیجائے آخرکار جب گیو مضطر اور بیقرار ہوا تو رستم سوار ہوا فرد

| | |
|---|---|
| بفرمود تا رخش را زین کنند | دم اندر دمیدند روئین کنند |

الغرض منزل بمنزل مقام کرتا بصد شوکت و شان جہان پہلوان داخل ہوا کاؤس انتظار مین بیقرار تھا دیر
کے باعث اندھیرا ہوا غصہ آیا فردوسی

| | |
|---|---|
| برآشفت بر گیو و بر پیلتن | بدو خیره ماند همه انجمن |

فرط غضب مین طوس سے کہا جلد بہ بکار گر رستم اور گیو کو زندہ بردار کر طوس نے ہاتھ بڑھایا تہمتن کو جوش آیا فرد

| | |
|---|---|
| تهمتن برآشفت بر شهریار | که چندین مدار آتش اندر کنار |
| دلیران بشاهی مرا خواستند | همه گاه و افسر بیاراستند |
| اگر من پذیرفتمی تاج و تخت | همه تیره گیتی هنر آمدست |
| تو سهراب را زنده بر دار کن | برآشوب و بدخواه را خوار کن |
| سوی تخت شاهی نکردم نگاه | نگهداشتم رسم آئین و راه |

رستم بدمزہ ہوکے چلا عجب حال ہوا سبکو اندیشہ
اور ملال ہوا کچھ لوگ گیو و درز کے پاس گئے نہ کہ عتاب شاہ کیا انجام کی خرابی سے آگاہ کیا اونسے کاؤس کو
سمجھایا پند مشفقانہ کیا نصیحت کے کلمے برزبان لایا ہر چند غیظ سے بادشاہ کا حال تباہ تھا مگر دو بجولی
اور رستم کے آنیکے کہان نباہ تھا مجبور گو درز کو رستم کے پاس بھیجا اونسے جہان پہلوان کو گو سے
لگاکے نشیب و فراز سے آگاہ کیا عذر غلطی شاہ کیا پھر کہا اگر تمہین کاؤس کے کلام سے ملال ہوگا نہ پھرے تو
ایران کا کیا حال ہوگا مملکت تیغ افراسیاب جائیگی یہ بستی بسی بسائی ویران و خراب ہو جائیگی اسکو سوا یہ مشہور ہوگا کہ رستم سا
پہلوان لڑکے کا مقابلہ نکرسکا حیلہ کرکے چلا گیا فردوسی

| | |
|---|---|
| برستم چنین داستانها بخواند | تهمتن چو بشنید حیران بماند |

ہجیر بالگیا لکہا تو کچہہ اور تہا ہونا وہ جو طور تہا کیونکہ تہا تا اذا جاء القدر اعمی البصر کہا خاقان چین سردار
شرکت سلطان ایران زمین کو آیا ہی سہراب نے دو لسے کہا کہ جو جو نشان رستم کے میری مان
نے بتائے ہیں وہ سب میں نے پائے ہیں الا جو رستم ہوتا تو ہجیر کہدیتا **فردوسی**

نشان ولیکن نہ از پدر مادرش — ہمی دید دیدہ بہ بند مادرش
نبشتہ بسر بر دگر گونہ بود — ز فرمان نکاہد نہ ہرگز فزود

پہر رستم کا حال پوچہا ہجیر نے کہا ابہی زابل سے نہیں آیا اور تہمتن کی مدح کرنے لگا **ف**

چو او خشم گیرد بروز نبرد — بہ پیشش چہ پیل و چہ شیر و چہ مرد
تنش زور دارد بصد زورمند — سرش برتر است از درخت بلند

غرضکہ سہراب نشان رستم سے ناامید ہو کے قلعے سے اوترا پہر سلاح نبرد بدن پر سجکے فوج کو ہمراہ
لیکر جنگاہ میں آیا علم کہلے کوس حربی نقارۂ جنگی کی صدا بلند ہوئی جب جسکی نگاہ اوس پیل زمخواہ پہ
پڑی اور آنکہہ سے آنکہہ لڑی خود بخود دہانپنے لگا خوف سے کانپنے لگا بجز اسکے کہ آنکہہ چرائے یہ جرأت
نہوئی کہ اوسکے روبرو آئے پہر وہ پہلوان ارجمند باواز بلند پکارا کہ بیٹے شب کو قتل کاؤس کی قسم کہائی ہے
اگر اوسکو جرأت ہو میرے روبرو آئے لڑائی کی حسرت نہ رہجائے **ف**

کہ ای نامدار ان خسرو — غمین گشت کاؤس آواز او
ز ایران نبایر یکے کارکرد — کدام سوار ی اندرو ایم نبرد
کہ زین ترک شد مغز گردان تہی — یکے نزد رستم برد آگہی

رستم نے کہا تہا آج اور کوئی پہلوان اوس نوجوان سے برابر آ رہا ہو کل میں سمجہہ لونگا اس سبب سے تہمتن نہ آیا تہا جب
پیام شاہ سے آگاہ ہوا اسلحہ پہنکے روبراہ ہوا جلدی سے رخش بڑہایا سہراب بہی فوج سے نکل پار رستم
سے کہا تو میرے ہاتہ سے زندہ نہ بچیگا ناحق جان دینے کا غم کہائیگا رستم نے جواب دیا کہ وہ میں ہوں جسنے
میرا سامنا کیا مارا گیا جانسے بیچارہ گیا **ف**

ہمی رحمت آید ترا بر دلم — نخواہم کہ جانت ز تن بگسلم

سہراب نے کہا کیا تو رستم ہے تہمتن نے جواب دیا رستم کہاں میں کہاں یہ تیرا وہم و گمان ہے **فردوسی**

ز امید سہراب شد ناامید — برو تیرہ شد روز روز سپید

لڑائی ہوئی پہلے تو نیزہ بازی ہوئی ڈانڈے میں
ٹکڑے ہو گئیں پہر تلوار بہی ٹوٹ گئی بعد دونوں نے گرز اوٹہائے عجب رنگ تہا صف جنگاہ میں
بہونچال تہا زمین یکسر ہلتی تہی جانوں کی چہاتی دہلتی تہی کہڑا رہنا محال تہا **فردوسی**

فرو ماند ہر دو نگاور ز کار — یکے را نبد دست و بازو بکار

رستم نے کہا تیری آنکہیں سیاہی چہا گئی دیکہنے

والون کو نظر نہین آتا لڑائی کا لطف نہ رہا سہراب نے کہا جا تجکو فرصت لیتا ہون مگر لشکر کو دکھا دیتا
ہون غرضکہ سہراب نے ادہر گھوڑا اوٹھایا رستم تو اپنون پر آیا ف

میان سپہ آیند آن دو گرگ
پراگندہ گشتند خرد و بزرگ

عین جنگ مین رستم کو خیال آیا ایسا نہو یہ پہلوان نوعمر شاد ایران سے کے سر پر
جائے اسکو بھی جوش شجاعت لئے تو عجب نہین سوا اسی دشت مین خاتمہ بالخیر ہوا یہ سوچکے پرے سے نکلا
اپنی فوج مین آیا دیکھا تماشا نظر پڑا جہانتک نگاہ گئی لاشے پر لاشا نظر پڑا جدہر سہراب منہ اوٹھاتا تہا پہلوانونکے
دل بیٹھے جاتے ہین پر اصاف ہوا جاتا ہے آواز دی کہ او نوجوان بس اور اگر ہوس ہے تو پھر میرے سامنے آ
سہراب بھی تنگ ہو چکا تھا اپنے لشکر مین پھر گیا شبکو کاوس کے روبرو رستم نے حال نبرد سہراب با دل
پر درد و جان بیتاب بیان کیا فردوسی

که کس در جهان کودک ناسید
بدین شیر مردی و گردی ندید

مین نے کوئی فن اور کوئی حربہ اوٹھا نہ رکھا ایک کارگر نہوا کچھ پیش رفت نگیا صبحکو دیکھیے پروردگار کیا کرتا ہے
کون جیتا ہے کون مرتا ہے دوسرے روز پھر سامنا ہوا سہراب کے دل مین رستم کی محبت آگئی یہ کہا فردوسی

زکف بفگن این تیر و شمشیر کین
بنام تو کردم پے جستجو

بزن جنگ بیداد را بر زمین
نگفتند کفت تو با من بگو

نشینیم هر دو بر آمش بهم
نشانے بگیا بنیم و نام نے

همی تازه داریم لب هر دو ترم
زمن نام پیدا ندو کام نے

ہر چند سہراب نے چاہا کہ یہ رزم بزم سے بدل جائے لیکن تحریر تقدیر کاتب ازل کے لکھے کو کون مٹائے یہ سمجھا کہ
جو نوشتہ پیشانی ہے وہی پیش آتی ہے رستم سوچا کہ یہ نوجوان خردسال ہے اسکی صلح کا اعتبار عقل کے خلاف
ہے خدا جانے اسکا کیا خیال ہے جب تہمتن نے اوسکا کہنا نہ مانا مجبور سہراب نے گھوڑے کو دوڑایا فردوسی

چو شیران بکشتی در آویختند
کمربند رستم گرفت و کشید
نشست از بر سینه پیلتن

ز تنها چو خون همی ریختند
زبس زور گفتی زمین بر درید
پر از خاک چنگال و روی و دهن

بزد دست سهراب چون پیل مست
چو زد رستم شیر را بر زمین
یکے خنجر آبگون بر کشید
تهمتن که ششتش ز نیلبر زمین

برآورد از جای و بنهاد پست
بیامد بیرا بگاه خشم و کین
همیخواست از تن سرش را برید
تبر و سر خرش گر چه پاشد یقین

رستم نے دیکھا یہ ہلاک کرتا ہے بزیر خاک کرتا ہے فردوسی

سہراب نے یہ جو سنا خنجر کو غلاف کیا رستم کے کہنے سے نہ خلاف کیا ایک فتح نصیب دوسرا شکست خوردہ
مرگ سے قریب اپنی اپنی جگہ پر آیا ہومان نے سہراب سے کہا بڑی غلطی تجسے ہوئی کہ تو نے ایسے زبردست کو

| همه لشکرش خاک بر سر زدند | اسی شوکت و شان غم کے سامان سے سیستان مین جنازہ پہونچا زال نے یہ ماتم کی خبر |
|---|---|

سنکے سن ہو گیا نیلی پوشش ہوا دین و دنیا فراموش ہوا شہر کے در و دشت سے پردہ جگر خراش پوتے کی لاش لینے چلا عزیزوں کا غول ہمراہ ہوا اور رستم کی ماں با اندوہ و فغان قبیلے کی رنڈیاں نعرہ زنان شہر پناہ

| اگر پیر بود سالہ بمیر دگر نیست | تک آئیں سر نعش حلقہ باندھا دیر تک ماتم کیا نوجوان کے مرنے کا سب نے غم کیا |
|---|---|

| این ماتم سخت است کہ گویند جوان مرد | رنڈیوں کے بیان کا زبان قلم کو یارا نہیں بلا کا عام تھا قیامت کا قیام تھا |
|---|---|

آخر کار جوان مرحبین کو پیوند زمین کیا اوسکا جینا گیا جسکا خنجر اندوہ و الم سے کلیجا پھٹتا ہوا ایسے جوان بیٹے کی صورت بگاڑ کے بوڑھا باپ قبر کا مجاور بنا ہو جو سندہ پسر نے نا دیدہ پدر کو پایا مگر جان کھو عمر بھر کہنا اسکے ماتم مین رویا اور اوسکی ماں کا یہ ماجرا اسکے عجب حال ہوا ایکدم جینا محال ہوا شہر تمنگانکو آگ دی اوس آتش سوزان مین سوختہ دل جلی کو دپڑی لوگون نے گو جلدی نکالا تھا مگر سر سے پانو تک بدن ہزار بار چھپالا تھا لاکھو رنج سہتی تھی ہر بار کہتی تھی سے

| چرا نامدم با تو اندر سفر | شدم از تو یکبارگی بیخبر | نشان داده بود از پدر مادرت | ز مہر چہ نامد ہمی باورت |
|---|---|---|---|
| بپوشید پس جامہ نیلگون | ہمان نیلگون غرقہ گشتہ بخون | دو زلفش بکرد تاب داده کمند | بر انگشت پیچید از بن بکند |
| | | ہمی اندر وی خشم کرد و گریست | پس از مرگ سہراب یکسال زیست |

## اب افسانہ سیاوش کہ مرگ سہراب سے حیرت افزا زیادہ ہے وہ شروع ہوتا ہے خامہ قصص نگار کبھی اشک سیاہ اور گاہ سرخ سے رو رہا ہے تہمت سوداوہ اوس پاکدامان پر آفت کا آنا ملک توران پہ

| از این داستان سر بر تافتم | بکار سیاوش بپرداختم | کنون گفتہ این داستانہا زمین | ہمی نو شود نزد مرد کہن |
|---|---|---|---|

فردوسی نے لکھا ہے کہ ایک روز گیو اور طوس دریائے جیحون کے کنارے مین شکار کھیلتے تھے کثرت شکار اور وہاں کی کیفیت اور ہوا سے اوسی دشت مین مقام تھا شب کو آرام تھا ذکر سیر اور شکار کے سوا دوسرا نہ کام تھا اتفاقاً صبح دشت مین ایک آہو رمیدہ روی دام و صیاد ندیدہ نظر آیا لیکے چہارہ قابل نظارہ دیکھین پری گل اندام پری پیکر دل آرام بالباس شاہانہ تا اور زمانہ اوس سے حال جو پوچھا دم سرد بھر کر جواب دیا کر بلغار کا بادشاہ شاہ پور جو مشہور ہے مین گم کردہ خانمان و دودمان اوسکی بیٹی ہون بہت سے شاہ و شہریار میرے

طلبگار تھے میرے باپکو انکار تھا جب دنکی مرضی الی توران پشنگ سے ہوئی مین سخت دلتنگ ہوئی کہ وہ صورت اور سیرت کا بہاد جدتھا میری نارضامندی پر تمام گھروے بے خبر ہوا ناچار گھبرا کر نصف شب گذرے گھوڑے پر سوار ہوکے مین فرار ہوئی دریا مین ڈوبنے کو گھوڑا اوڑایا پروردگار نے پار نکالا کوس کرے جوطے کیے نحوست بخت سے گھوڑا سقط ہو گیا پیادہ پا چلنا پڑا تین دن سے اس جنگل اور دو وداِم مین مین گرفتار الام بسر کرتی ہون شب مصیبت تنہائی مین رو روکے سحر کرتی ہون دیکھیے چرخ سفلہ پرور دربدر توکرچکا اب کیا دکھاتا ہے بیا اندہیری راتین ترکتین اب کونسا روز سیاہ پیش آتا ہے گیو اور طوس سنکے اوسکی نوبت ہوے مشتاق کنار و بوس ہو دو ولا آمین ایک بختی حرام ہوئی ہے دونون ناکام ہے کیونکر اوس سے مطلب حاصل ہوے آپسمین قضیہ درمیان آیا فساد حائل ہوے فیصلا یہ ٹہرا کہ ابھی اسکو کوئی ہاتھ نہ لگائے جبتک کیکاؤس کے روبرو نجائے بعد ملاحظہ بادشاہ جسکو عنایت کرے وہ لے جسوقت وہ آفت روزگار کاؤس سے دوچار ہوئی نظر اول طبیعت بے اختیار ہوئی ارشاد کیا تم دونون اس سے ہاتھ اوٹھاؤ سرِدست ہمارے محل مین بہیجا دو عنایت پروردگار دیکھیے چند عرصے مین وہ باردار ہوئی خاتون باعزو وقار ہوئی اور فرزند نرینہ جیسے الماس کا نگینہ مہر طلعت ماہ جبین انتہا کا حسین پیدا ہوا جسنے دیکھا شاہ ہوا کاؤس شیدا ہوا موبدان اختر شناس سعد و نحس سے ماہر اور نجومی خوش قیاس گردش مہر وماہ جن پر ظاہر تھی حاضر ہوے بادشاہ نے کیفیت طالع اوس نیر طالع کی پوچھی سب نے بعد تامل بسیار بہت غور کرکے اظہار کیا کہ جوانبخت ہوگا شباب مین صاحب تاج و تخت ہوگا لیکن بعلت افراسیاب کے باعث پریشان خاطر رہے گا دل کا راز نکہیگا پھر کچھ ایسا مقدمہ درپیش ہوگا کہ مجبور غریب دیار ہوگا پریشانی پھر دور ہوگی جمعیت خاطر حاصل طبیعت مسرور ہوگی صاحب فوج ہوگا ملک اور مال کا مالک بڑا اوج ہوگا پھر دفعتہ یہ ڈھنگ ہوجائے کہ جنگ ہوجائے اور گرفتار ہو بیجرم و گناہ تہ تیغ آبدار ہو مگر نام اس خانہ پروش کا سیاوش رکھا چاہیے فردوسی

چو شیدان کودک چنین پری | بچہرہ نشان بت آذری
جہاندار نامش سیاوخش کرد | برو چرخ گردندہ را بخش کرد

بادشاہ کو خوشی تو ہوئی مگر مآل کار کا جو مینونکے اظہار سے ملال رہتا تھا اسی کا خیال رہتا تھا رستم اوس اختر تابندہ کو دیکھکے پرورش کا طلبگار ہوا کاؤس نے حوالہ کیا چند عرصے مین طریقہ فرمانروائی

آداب شاہی سیکھا اور فن سپہ گری مین بھی کوئی دقیقہ باقی نرہا فردوسی | سیاوش چنان شد که اندر جہان

بمانند او کس نبود در جہان | اور سوائے شکار شیر اور کسی جانور پر غضب اوس دلیر کو نتھی جب نامور زمانہ ہوا تو

رستم مع تحف و ہدایا اوسکو لیکے کاؤس کی خدمت مین روانہ ہوا آمد کی خبر سنکے کاؤس نے وزیر امیر سپہ سالار

اور نامدار استقبال کو بھیجے بڑے تجمل اور شوکت و شان سے وہ نوجوان کاؤس کے روبرو آیا مہر پدری

خون جگری نے جوش کہایا کاؤس نے کلیجے سے لگایا اور اوسکے علم و ہنر پر مطلع ہوکر رستم کی بہت تعریف

کی پھر سات برس اپنے ساتھ رکھکے جو فضل و کمال باقی رہا تھا اوسمین بھی کمال کیا القصہ علم و فن مین طاق ہوا

صورت اور سیرت مین خلف شہریار شہرۂ آفاق ہوا قضائے کار اسکا حال اور دھوم حسن و جمال کی سنکے

سوداوہ دوسری جورو کاؤس کی سیاوش پر فریفتہ ہوئی حیلہ سوچنے لگی ایکدن کاؤس سے کہا مین نے

شاہزادی عالی نسب لیکے پالی ہی چاہتی ہون کہ اوسکا عقد سیاوش کے ساتھ ہو میرے پاس اوسکو

بھیجدو کاؤس نے سیاوش کو محل مین بھیجا جیسے سیاوش نے سلام کیا سوداوہ کو ننگ کا خیال آیا نہ

عار کیا تنگ بغل مین لیا خوب پیار کیا یہ جوان غنا فہمی عقل و انا تھا طرز دلبری دیکھا پھر یاد رکھو نیا یا

بہت گھبرایا بظاہر شادی کا سوداوہ نے پیام دیا باطن مین اپنا کام کیا سیاوش بہانہ سازی و عیاری

سے رخصت ہو لیتے مکان پر آیا دو چار دن کے بعد پھر اوسنے طلب کیا اور صحبت سے دفعۃً غیر ہوئی

بیٹھے خلوت تو عجب سیر ہوئی ولولے مین غضب کا مکارا زدل بر زبان آیا وقت امتحان آیا کہا مین تجھپر

عاشق زار ہون مرغ بسمل سے زیادہ طپان اور بیقرار ہون میرا مطلب برلا دام الم سے چھڑا کاؤس کا تخت

و تاج ہے وہ تیرے واسطے آج ہے سیاوش نے کہا معاذ اللہ یہ ولد الزنا کا کام ہے تو مجھپر بہر کیف حرام ہے مین

اپنی جان دونگا جان جتنے یہ حرکت ناشائستہ نکرونگا جب سوداوہ کو وصال سے یاس آئی تو یہ حواس ہوئی

اِنَّ کَیْدَکُنَّ عَظِیْم خدا لے علیم فرماتا ہے دفعۃً گریبان دامن تک پاش پاش کیا اور ناخن سے چہرۂ تابان کو

خراش بالون کو نوچا پریشان کیا ستم رسیدون کا سامان کیا شور و غوغا آسمان تک پہونچا آخر کو کاؤس

کے کان تک پہونچا محل مین آیا عجب تماشا نظر پڑا سوداوہ کو سڑن پایا کپڑے لتے پھٹے ہیں ناخن کے نشان

آئینے کیطرح حیران ہے حال پوچھا اوس مکارہ نے کہا تیرے لپنا ناخلف نے میرا ڈھنگ بنایا ہے

بڑی کوہ کنی سے شیشۂ عصمت اوس سنگدل کے ہاتھ سے بچایا ہے آتے ہی مجکو دیکھا مین نے انکار کیا
تو نوچا کاؤس نے سیاوش کو طلب کیا کہا یہ کیا غضب کیا اوسنے راست راست بے کم و کاست
بیان کیا کاؤس بھی سن رسیدہ گرم و سرد روزگار دیدہ تھا قرائن سے دریافت کیا کہ سیاوش بے قصور ہے
بانی فتور وہی غیرت حور ہے اور اہل نجوم کی تقریر بھی اوس شاہ کشورگیر کو یاد تھی چاہا کہ اوس چھنال مکارہ کو
تیغ بیداد سے پارہ پارہ کرے چند امر مانع ہوے ایک تو سراپردۂ خاص مین اور خواص غمگسار پرستار
بیانی دوسرے اوسکی اولاد کی خردسالی یاد آئی تیسرے بڑا یہ سمجھا تھا کہ طبیعت کا لگاؤ تھا قتل سے
درگذرا دھمکا کے یہ کہا کہ سیاوش بے گناہ ہے تیرا سامان جعل اوسکا شاہد ہے خدا کو لے اس سازش کا افشا نکرنا
اپنی عصمت خاک مین ملاکے مجکو رسوا نکرنا مگر وہ بیحیا کب باز آتی تھی روز نیا فعل لاتی تھی اتفاقاً ایک فاحشہ
حاملہ اوسکے ہاتھ آئی شیطا نکی نذر دلائی بہت سے روپے دیکے اس بات پر اوسکو آمادہ کیا یہ سبق دیا
کہ تو اپنا پیٹ گراکے زنا کی تہمت مین سیاوش کو لپیٹ لالچ برا ہوتا ہے وہ راضی ہوئی ایکشب کاؤس
محل مین سوتا تھا یکایک غل ہوا کاؤس چونکا پوچھا کیا ہے لونڈیوں نے عرض کی فلانی مدلقا سلطانی
حاملہ تھی اسوقت وضع حمل کچا ہوا مردہ بچا ہوا اوسکو روبرو بلایا رات کا وقت بادشاہ نے صورت تو
نہ دیکھی ماجرا پوچھا اوسنے حرف بحرف سوداوہ کی تعلیم بیان کی کہ سیاوش نے بصیغہ جبر ولقد مجھے زیرک کے
زبردستی بدفعل کیا مین روئی پیٹی تڑپی کچھ پیش نگیا اوسی دن سے درد ہوتا تھا آج حمل گرا سوداوہ نے
کہا دیکھا تو اوسکو نیک پارسا جانتا تھا میری بات نہ مانتا تھا اللہ نے آنکھوں سے دکھایا تیرے روبرو آیا
کاؤس نے صبح کو جلوس کرکے پہلے موبد اور نجومی بلالیے وہ مردہ بچہ دکھا کر حال پوچھا اون لوگون نے
سوچنے کی مہلت طلب کی جب خوب حقیقت دیکھی حاضر ہوے عرض کی یہ نطفہ بازاری شوکت و ثروت سے
عاری ہے اگر نطفۂ شاہ و شہریار ہوتا خفتہ بخت نہوتے طالع بیدار ہوتے فردوسی

نشان پدیدش ناپاک تن ۔ بگفتند با شاہ در انجمن

سوداوہ نے فریاد و زاری سے ہنگامہ بپا کیا
کہا رستم نے نجومیوں کو دھمکایا ہے اس سبب سے یہ دونوں سنکے یہ فقرہ بنایا ہے تو اپنے بیٹے کی
حمایت کرکے مجکو ذلیل و خوار کرتا ہے امر حق کا انکار کرتا ہے مین اپنا جوہر کرونگی یا زہر کھاکے جان دونگی

ناچار اس بات پر قرار ہوا کہ لکڑی کا انبار ہوا اوسمین آگ لگا دو جب شعلہ کرہ نار تک جانے لگے سیاوش اوسمین
در آئے جھوٹ سچ کی حقیقت اوس حالمین کھلجائے غرضکہ مثل آتش نمرود وہ آگ جلی بجھ لگے وہ شاہزادہ
جلیل مانند خلیل اوسمین آگے ٹھہرا اسیوقت باہر آیا دامن عصمت مین دہبا نظر نہ آیا فردوسی

ز آتش برون آمد آزاد مرد | لبان پر ز خندہ رخان ہمچو ورد
چو بخشایش پاک یزدان بود | دم آتش و آب یکسان بود

کاوس کو اپنے فرزند کی راستی کا یقین ہوا سودابہ کا برا کام ذہن نشین ہوا جلاد طلب ہوئے قتل کا اشارہ ہوا
سیاوش اور رستم نے سفارش کی در گذر کیے سوا کچھ نہ چارہ ہوا مگر وہ بدذات دن رات سیاوش کی
گھات مین رہتی تھی اسی اثنا مین خبر آئی کہ افراسیاب پھر با ساز و سامان عازم ایران ہے کاوس نے کہا
قوم ترک کے نزدیک ترک کرنا عہد و پیمان کا بہت آسان سہل بات ہے عجب قوم ہے بدذات ہے
پریشانی مین عجز و منت سے صلح کرتے ہین دلجمعی ہوتی ہے تو لڑتے ہین ابکی بار انکی آبادی آتش لگا کرونگا محلات
کو ویران خراب تا بلخ کرونگا جبتک افراسیاب خستہ و خراب توران سے فرار ہوگا مجھکو صبر و قرار ہوگا
سیاوش سوچا اس لڑائی کا بار اپنے ذمے لو سودابہ کی جنگ زرگری سے نکلو کاوس سے عرض کی
اس مہم کا اس بار فدوی امیدوار ہے تہمتن صف شکن اگر میرے ہمراہ ہوگا تو افراسیاب بمدد یزدان
جلد تباہ ہوگا کاوس نے رستم سے مصلحت پوچھی اوسنے بھی سیاوش کی خاطر خواہ صلاح دی کہا شہریار
راحت و آرام فرمائے یہ جان نثار سیاوش کے ہمراہ شرط خدمتگذاری بجا لائے الغرض بارہ ہزار چیدہ چیدہ خیل
خیل لشکر سیل روانہ ہوئی اور زر لشکر فزون از شمار فیل جنگی کوہ پیکر اسپان سبک جست قطار مین صف دلیران
نامدار خنجر گذار جو میدان نبرد اور معرکہ رزم کو بزم طرب سے اچھا جانتے تھے اور عروس ظفر کا نقش جان
باندھکر گھولتے تھے دامن گردانتے تھے ہر دم تلوار تولتے تھے سیاوش کے ساتھ چلے کاوس ایک
منزل ہمراہ آیا وہانسے رخصت کیا اوسطرف افراسیاب گرسیوز کا انتظار کرتا تامل سے چلا آتا تھا
مگر سیاوش نے بجلدی تمام شہر بلخ کا محاصرہ کیا فردوسی

چو ایران سپہ رفت زرہ بید رنگ | بدروازہ بلخ برساخت جنگ

بارمان بلخ کا حاکم تھا کچھ دن نکلکے لڑا جب عاقبت تنگ اور زندگی تلخ ہوئی بھاگ کے قلعے مین چھپا
گرسیوز یلغار آیا پھر دونوں لشکر لڑے لیکن تاب گرز کوہ شکن اور شمشیر رستم تہمتن کی نہ لا کے پھر فرار ہوکے

قلعے میں آئے ہزار ہا سر پایال سم سمند ہوئے دونوں قلعہ منہدم ہوئے یہ خبر وحشت اثر سنکے افراسیاب
بہت بیتاب ہوا شبکو عالم خواب میں نعرہ کرکے چونک اٹھا الحذر است حشمت متحیر حال پوچھنے لگیں وقت

| چنین داد پاسخ کہ پرسش مکن | مگو اندرین وقت در من سخن |
|---|---|

آخرکار جب تکرار کی نوبت آئی تو کہا میں نے اسوقت
خواب میں دیکھا کہ ایک صحرائے پرخطر ہولناک ہے وہاں مع لشکر میں اترا ہوں جہانتک نگاہ جاتی ہے
سانپ نظر آتے ہیں اور سر پر عقاب منہ کھولے پھرتے ہیں ناگاہ ایران کیطرف سے تند ہوا چلی اور
پہلوان آئے علم میرا انکو نسار کیا خیمے کی طنابیں کاٹ کے مسمار کیا تمام فوج بھی بکثیر قتل ہوئی جو سے
خون بھی بہیر مجکو گرفتار کرکے کاوس کے روبرو لیگئے دونون جوان بلند قامت خرد سال تخت کے
روبرو بیٹھے تھے وہ اوٹھے مجپر تلوار لگائی غصے سے نگاہ کی اوسکی ضرب سے میں نے آہ کی ابتک صدمہ
دل پر ہے تعبیردان حاضر تھے برعکس اوس خواب کی تعبیر کی افراسیاب کی تسکین نہوئی اونسے کہا اس
واقعے کی حقیقت بے کم وکاست بیان کرو سچ کہدو اوسکے خوف و ہراس سے سبکے ہوش و حواس کھوئے
تھے ایک نے جان کی امان مانگ کے عرض کی کہ بالفعل سیاوش سے لڑنا مناسب نہیں صلح کرنی ضرور
ہے ورنہ اس جنگ میں ضرر ہے فتور ہے یہ بات افراسیاب کو پسند آئی اوسکو خلعت و انعام دیا اور گرسیوز
بھی اوسی روز بلخ سے بھاگ آیا افراسیاب نے ہدیہ ہائے نادر گران بہا تحفے نہایت تحفہ اور صلح کا نامہ
لکھکے گرسیوز کو سیاوش کے پاس بھیجا سیاوش نے بہت تعظیم وتکریم سے بائیں طرف تخت پر بھلا کے
بٹھایا لطف سے پیش آیا دست راست تہمتن غیور سمت چپ تھا گرسیوز روبرو مجلس طرب تھی سب سے پہلے
اوسنے نامہ دیا رخصت کے وقت پیام زبانی عرض کیا تخلیے میں سیاوش نے جہان پہلوان مرد کار میدان سے
نامے کا مضمون بیان کرکے مصلحت وقت پوچھی تہمتن نے کہا افراسیاب آپ سے لڑنیکی تاب نلایا بر سر صلح آیا
لیکن وہ جھوٹا مکار ہے اوسکے قول و فعل کا کیا اعتبار ہے دو شرطیں جو قبول کرے تو مضائقہ نہیں
ایک تو یہ کہ سو آدمی بطریق گرو بھیجے اوسمیں نصف عزیز و اقربا غمگسار اوسکے ہوں پہلوان نامدار دوسرے
ایران سے جو کچھ لوٹ کے لے گیا ہے جس بستی کو اوجاڑ گیا ہو بسائے لوٹ ہمارے پاس پہونچائے
صلح ہو جائے دوسرے روز گرسیوز نامے کا جواب لینے آیا سیاوش نے شرطوں کو سنایا گرسیوز نے

یہ سب ماجرا افراسیاب کو لکھا اوسنے قبول کیا پہلوان نامی عزیز گرامی حسب طلب روانہ کیے اور سمرقند و
بخارا اوسکے قبضے مین تھے خالی کر دیے آپ با دل تنگ توران سے لب گنگ تمام کیا سیاوش نے
وہ اسباب بطریق پیشکش رستم کے ہمراہ کیا فتح کی صورت سے کاوس کو آگاہ کیا یہان تہمتن کے آنے
سے پیشتر افراسیاب کے خواب کی خبر کیکاوس کو پہونچی تھی نجومیون سے آل کار کا حال موبدون سے
تعبیر سب کچھ پوچھ لیا تھا وہ بالاتفاق یہ کہتے تھے کہ بفر و اقبال شاد اسی سال افراسیاب کا استیصال
ہو جائیگا مقید آئیگا جسدم جہان پہلوان ہدیہ افراسیاب اور صلحنامہ کاوس کے روبرو لایا بہت
افروختہ ہوکے منہ پھرایا کہا صلح سے مین بیزار پیکار کا طلبگار ہون اگر تجکو اس لڑائی سے انکار ہے چندے
آرام کرو دوسرا شخص اس کام پر تیار ہے تہمتن کو یہ کلمہ سخت گران گذرا عرض کیا برا ہوا مجکو ہمراہ رکاب ظفر
انتساب کیجیے کسی اور کو اس لڑائی پر نامزد کیجیے کاوس نے اوسیدم طوس کو سالار لشکر کیا سیاوش
کو یہ پیام دیا کہ وہ جو سو آدمی افراسیاب نے بھیجے ہین اونکو میرے پاس روانہ کرو ہدیہ اوسکا
مسترد کر دو اور فوج و لشکر طوس کو حوالے کرکے یہان چلے آؤ سیاوش یہ ماجرا سنکے افسردہ
خاطر ہوا دلمین سوچا کہ باپکی اطاعت و فرمانبرداری مین عہد شکنی ہوتی ہے تمام زمانہ نا تجربہ کار کہیگا
اور عدول حکمی مین کہان جا کے رہیگا اسیطرح دو چار گھڑی عقل سے اور دل سے گفتگو رہی
پھر افراسیاب کے لوگونکو اوسیکے پاس رخصت کیا نامہ لکھا کہ کاوس صلح پر راضی نہوا مین احتراق
مین آیا طوس کو سپہ سالار بنایا وہ مستعد جنگ آمادہ کارزار آتا ہے خبردار رہیں اپنے عہد و پیمان پر ثابت رہا
سلطنت کو چھوڑا یار و دیار سے منہ موڑا سلسلہ الفت و محبت توڑا اب عزم بالجزم ہے وہان جائیے
کہ کیکاوس کے ہاتھ نہ آئیے وہ خون آشام ہے درپے انتقام ہے والسلام افراسیاب نامے کو پڑھ کے [illegible] ہوا
لڑائی کا یقین ہوا اپنے تو کاوس کو نفرین لکھی سیاوش کو تسکین لکھی پھر تحریر کیا کہ کیکاوس سے مجکو
کسیطرح آشتی منظور نہین اور طوس بیچارہ ہے اوسکو لڑائی کا شعور نہین جسدم فوج مقابلے آئیگی
گوشمالی ہو جائیگی اور آپ آئے تشریف فرمائیے جو لکھا تھا اگر اسطرف چلے آؤ دلکو سرور آنکھون کو نور آئے
کاوس سے بعد المشرقین ہو جائے جو نسا ملک نزدیک خواہ دور استراحت منظور ہوگا بجان و دل حاضر ہے

تو فرزند باشی و من چون پدر | بود هم پیش فرزند بسته کمر | جیدم جواب با صواب افراسیاب کے پاس سے آیا

سیاوش بشاش ہوا بہرام کو بلایا مملکت بلخ اور خزانہ تمام سپاہ اوسکے سپرد کی طوس کی راہ ندیکھی تین سے
سوار ہمراہ لیکے توران کی راہ لی جیحون سے پار ہوا افراسیاب سے دوچار ہوا پھر نامہ کاؤس کو بعد بسم
واللہ رقم کیا کہ ایک زن مکارہ عیارہ کی تہمت بیجا سے میرا قتل گوارا تھا مجبوراً نے بلا ترغیب بیگناہی کی
گواہی دی میں آتش غضب بجھی جلتی ہوئی آگ میں سوداوہ کی لاگ سے ڈالا دانائے نہان و آشکارا نے
سلامت اوس سے نکالا جب میں نے افراسیاب کو تنگ کیا جنگ سے صلح کی نوبت پاین شان و شوکت
پہونچائی مفسد نکے بہکانے سے آپکو پسند آئی اسلئے مورد عتاب تقصیروار ہوا طوس فوج کا سپہ سالار ہوا
آئندہ کس جانفشانی پر امیدوار عنایت و مہربانی ہوتا تاکے بیہودہ اوقات کھوتا ایسی باتوں سے مجبور
اپنے باپ سے وہاں اژدر میں میں نفتہ جگر درآیا سگ ہوکے ننگ گوارا کیا اگر دشمن خواری سے ہلاک
کرے بہتر ہے کہ باپ بیزاری سے آنکھ اوٹھاکے نہ دیکھے فردوسی

| ز شادی بگیرم دل خود رہا | شوم من بکام در دم اژدہا |
|---|---|

القصہ افراسیاب سیاوش کی آمد سنکے استقبال کو آیا دو بدو ہوے تو گھوڑے سے اوترا فردوسی

| گرفتند مر یکدگر را ببر | سیاوش چو او را پیادہ بدید | فرود آمد از اسپ پیش دوید |
|---|---|---|

بپرسید و از دیر خشم سپہر | پھر سیاوش کو سوار کیا در شہر پناہ سے دیوان خاص تک سیم و زر نثار کیا

اور جشن شاہانہ ترتیب ہوا ایکطرف مطربان خوش عہد افخر باربد اور نکیسا رباب چنگ سرود لیے لیکر
حاضر ہوے اپنے قرینے سے بیٹھے ایک سمت پریرخان زہرہ جبین رشک لعبتان چین کا مجمع ہوا الغلغلہ
عیش و نشاط کا چرخ بریں پر پہونچا نائے و نوش کا شغل رہا افراسیاب سر محفل سیاوش کی مدح کرنے لگا
کہا پروردگار نے تین شرف تجھکو عطا کیے ہیں ایک تو یہ کہ نسل کیقباد سے ہے دوسرے اس سن و
سال میں راسخ الاقرار ہونا محال ہے تیسرے صاحب حسن و جمال ہے ایک عالم مفتون و شیدا ہے
ہماری خوش نصیبی تھی کہ تم نے اس سرزمین کو فردوس آئین کیا اگر گوشہ کلاہ میرا آسمان فرسا ہو تو بجا ہے
سمجھا جلیل القدر شاہزادہ عالی گہر ہے شہر میں رونق افزا ہوا سیاوش اس الطاف عنایت سے
بہت ہی ممنون ہوا رنج و ملال طبیعت سے دور ہوا کلمات شکریہ زبان پر لایا کہا جو کچھ ارشاد ہوا فقط

مراحم شاہانہ ہے وگرنہ بندہ غریب بیار بیکس و مددگار گم کردہ آشیانہ ہے اب ہر روز محبت و الفت کے
ترقی ہوتی تھی دلکی کلفت کھوتی تھی چند عرصے میں شیر خاص با اختصاص ہوا مطلب یا انیس بے مشورہ
سیاوش نہوتا تھا پہلے یہ جب آرام کر لیتا تو افراسیاب سوتا تھا پیران ویسہ کہ اکابر سلطنت اور عقل
کل افراسیاب کا تھا اوسنے یہ حال اوس صاحب اقبال کا جو دیکھا سیاوش کو تنہا لیگیا اور یہ کہا فردوسی

| بدین مہربانی کہ با تست شاہ | بنام تو خسپید آرامگاہ | چنان دان کہ خرم بہارش توی | نگارش توی غمگسارش توی |
|---|---|---|---|

ایسے شفیق کے پاس سے دور رہنا عقل کے نزدیک ناروا ہے برا ہے مصلحت یہ ہے کہ اپنی شادی کرے کہ
مونس و غمگسار ہو شب تنہائی میں جلیس وہ وفا شعار ہو سیاوش راضی ہوا پیران نے اپنی بیٹی کا کہ نام اوسکو
جریرہ کہتا تھا اور نام اوس عنبر کا گلشہر تھا اسکے ساتھ عقد کر دیا نہایت حسین وہ مہ جبین یعنی شمع انجمن افروز
شب تا بیادگار روزگار خجستہ اطوار تھی فردوسی

| سیاوش چو روی جریرہ بدید | خوش آمدش خندید و شادی گزید |
|---|---|

شب و روز خاطر عزیزہ اوس سے خرم و شاد کرتا تھا بھولکر بھی کبھی کاؤس کو اور سلطنت ایران کو نہ یاد
کرتا تھا اتفاقاً کسی ملازم نے سیاوش سے کہا آپنے شادی میں جلدی کی وگرنہ افراسیاب نے اپنی بیٹی
فرنگیس غیرت بلقیس تجویز کی تھی سیاوش نے جواب دیا اب کیا بگڑا ایسے مقدموں میں اتنی بات سے
کہیں خلل ہوتے ہیں بادشاہزادوں کے سیکڑوں محل ہوتے ہیں یہ کہکے افراسیاب کو خاص کو پاس
بلایا یہ کلمہ زبان پر لایا کہ افراسیاب مجھسے محبت اپنے فرزندوں سے زیادہ کرتا ہے اور میں بھی باپ سے
زیادہ اوس شاہ عالیجاہ کو سمجھکے پناہ لایا ہوں اگر مجکو دامادی میں سرفراز کرے شفقت کے بعید نہو
یہ خبر افراسیاب سنکر راضی ہوگیا سیاوش نے گلشہر سے اجازت چاہی وہ تو عاشق نار تھی فریفتہ شار تھی
کہنے لگی میری عین خوشی ہے مجھسے زیادہ فرنگیس کی اطاعت کرونگی لونڈیونکی طرح خدمت میں رہونگی
اور اوسی روز رسم کے موافق سامان ساچق درست کرکے خود گئی فردوسی

| زمین تا بیامد بگلشہر گفت | کہ خورشید را گشت ناہید جفت |
|---|---|

اور ایسی خدمت کی کہ فرنگیس اسکی عاشق ہوگئی
ایک ہفتہ جشن خسروانہ مجلس بے تکلفانہ رہی آٹھویں دن فرنگیس سیاوش کے عقد میں آئی نقد و جنس و جواہر
ہاتھی گھوڑے بہت سے افراسیاب نے جہیز میں دیئے حکومت چین اوس شاہ غیرت آل ختن مہ جبین

کو دی کہ چند روز یہے وعدہ عید شہان سیر کرے سیاوش تو فرنگیس کو ساتھ لیکے چین مین آیا اور یہ حال مفصل کسی نے کاوس کو سنایا آہ سرد دل پر درد سے کھینچی بہت غمگین ہوا رستم بھی بے اجازت سیستان مین جاکے خانہ نشین ہوا کاوس نے طوس کو نامہ لکھا جنگ توران سے منع کیا ذکر ہنا ہے فساد و باعث تحریک گرسیوز بدنہاد کہ وہ بھی افراسیاب کا داماد تھا اور سیاوش کا بہنالی عدو کے جالی لکھا ہے کہ سیاوش جو چین مین گیا وہانکی آب و ہوا سے چین نملا کچھ لوگ اطراف و جوانب مین رخصت کیے کہ کوئی سرزمین پر فضا ڈھونڈ ہ کے خبر کرو آخر کار کنار گنگ سبکو پسند آیا سیاوش سے آکے کہا

| نہ گرما شد نہ سرما شد سد و | ہمہ جا شادی و آرام خورد | نہ بیماری و دران شہر بہار کس | یکے بوستان از بہشت است و بس |
|---|---|---|---|

سیاوش نے جاکے دیکھا صحراے پر فضا دریاے گنگ کا کنارہ اوسی عمارت عالی کی بنا ڈالی اور قلعہ مستحکم بنوایا اوسمین ایوان کلان عمارت کی جان تیار ہوا مصوران سکدست باریک نظر نقاشان نادر بلا کے کاوس و قباد و پشنگ و افراسیاب سام نریمان زال و رستم دستانکی تصویرین کھینچ کے تختہ از رنگ مرقع مانی بہشتی لاثانی کر دیا افراسیاب یہ خبر سنکے خوش ہوا اوسیدم ہزار ہا روپے او رکار یگر ایک سے ایک جلد دست بہتر تلاش کر کے بھیجے اور لکھا جو کچھ صرف ہو خیال نکرنا رو پیکا ملال نکرنا خاطر خواہ بنانا دم سفر چین سیاوش فرنگیس کو ہمراہ لایا تھا اور کاشہر ماہ جبین کچھ ہیران و سیکے پاس آ پہونچا تھا اسواسطے کہ وہ حاملہ تھی راہ کی صعوبت نہ اوٹھا سکتی جب نو مہینے گذر سے بیٹا پیدا ہوا گلعذار پری رخسار افراسیاب نے اوسکو گود مین لیکے فرود نام رکھا اور موافق رسم توران زعفران لڑکے کے ہاتھ مین لگا کر نشان پنجہ زعفرانی سیاوش کے پاس نشانی بھیجا اور بہت سے تحائف بھی گرسیوز کے ہمراہ روانہ کیے یہ بھی افراسیاب کا داماد تھا مگر بڑا کینہ ور بدنہاد تھا سیاوش کے کینے اوس کمینے کے سینے مین تھے ہر دم فکر ضرر رہتی گمین مین رہتا تھا نساد مین کمی نکرتا تھا الا افراسیاب کے ڈر سے کچھ کسی سے نکہتا تھا جب پر فتور میں گرسیوز سیاوش کے پاس پہونچا وہ بہت سیلا اوسکو بہت کچھ دیا مگر استقبال نکیا اسکی بد باطنی کا خیال کیا ہر روز فوج کا جائزہ دیدنات کا تماشا اوسکو دکھایا اس کو تہ بین کو رشک آتا کچھ دنو نکے بعد یہ نطفہ ناحلال رخصت ہوا افراسیاب کے پاس آیا قساوت قلبی سے سیدہی باتون کو اولٹے قالب مین سنایا سیاوش کا ڈھنگ طبیعت کا نمک

منحرف بیان کیا اور لشکر جرار کا جمع کرنا بعزم رزم و پیکار اظہار کیا اور کہا اوسکے تیور سے ظاہر ہوتا ہے
کہ صبح و شام توران مین فساد عظیم برپا ہو دشمن بغل مین ہے دیکھیے انجام کیا ہو افراسیاب بزدلہ رو بہ بازی
مین آگیا دہوکا کہا گیا اوس ہزبر بیشۂ شجاعت کی تدبیر سوچنے لگا لیکن کسی پر ظاہر نکیا پہر یہ صلاح ٹہری
کہ حیلے سے سیاوش کو یہان بلاکے گرفتار کیجیے قید و بند مین ذلیل و خوار کیجیے نامہ طلب پہر اوسی
بد باطن کے ہاتہ بہیجا سیاوش نے اوسکی خاطر داری اور سفر کی تیاری جلد کی یہ مفتری تعمیل حکم مین مقدمہ
برعکس سمجھا کہ اگر یہ فوراً پہونچ جائیگا میرا کلام باطل ہوگا افراسیاب اسکی توقیر بڑہائیگا تنہا سیاوش کو لیجاکر افسردہ
خاطر ہوکے کہنے لگا دوستانہ اتنا کہتا ہون جلد جانا مناسب نہین اگر دانا ہو سمجہ جاوگے نہین تو
پچہتاوگے سیاوش اسکا سبب پوچہنے لگا اوسنے تجاہل کر کے ٹالا یہانتک کہ قسم کا حرف زبان پر آیا
ایسا جال پہیلایا بعد از عہد و پیمان بیان کیا کہ افراسیاب کو تیرے جاہ و حشم کا رشک ہے غم ہے تجہسے
آشفتہ خاطر ہے طبیعت برہم ہے چاہتا ہے کہ تجہے بلاکے ناستم کرے گلا تیرا تہ تیغ دو دم کرے
سیاوش نے جواب دیا کہ وہ مجہسے محبت و الفت رکہتا ہے دنیا مین داماد کا جلانا نہین سنا یہ حرکت
اوس سے نہوگی گرسیوز کہنے لگا کہ داماد کی حقیقت بہائی سے زیادہ سننے مین نہین آئی جو حقیقی بہائی کو
حلال کرے اوس حرامزادے کی محبت کا کون خیال کرے اور جو چلنا ہی منظور ہے تو ابہی باز رہ لکہہ کہ فرنگیس کی
طبیعت علیل ہے میرے آنیکی کونسی سبیل ہے بعد صحت حاضر خدمت ہونگا سیاوش راست باز نشیب و
فراز کچہ نسوچا نامہ لکہکے حوالے کیا پہر تو اوسکی بن آئی افراسیاب کو خوب بگاڑا آگ لگائی اوسی دم لشکر جرار جمع
کرکے افراسیاب نے کوچ کیا رنج سفر اختیار کیا گرسیوز کو لشکر کا سالار کیا جسدم آنیکا حال سیاوش نے سنا
فرنگیس سے کہا گرسیوز سچا تہا فردوسی

| | |
|---|---|
| فرنگیس بگرفت گیسو بدست | گل ارغوان را بفندق بخست |
| همیکند موی و همی ریخت آب | ز گفتار و کردار افراسیاب |

فرنگیس نے مشورہ دیا کہ تو ایران کو چلا جا مین مجبور
ہون یہ بار لیکر تیرے ہمراہ فرار ہو سکونگی بہر کیف شام و سحر اسی جا بسر کرونگی پانچ چہ مہینے کا حمل ہے تا
گہوڑے کی سواری اور بہاگنے مین سراسر خلل تہا سیاوش نے ہزار سوار ایرانی جانفشانی کرنیوالے
ساتہ لیکے چلا دم رخصت فرنگیس سے کہا اگر پروردگار تجہے فرزند عطا کرے تو کیخسرو نام رکہنا ہماری یاد

علے الدوام رکھتا افراسیاب اسکے فرار سے آگاہ ہوکے یلغار آیا تقدیر نے مقابلہ کروایا ہزار سوار کی حقیقت لاکھون کے روبرو کیا ہوتی ہے ایک کی دوسرے سے دوا ہوتی ہے سبکے سب جان سے سیر ہوے تہ تیغ ہوے سیاوش کا گھوڑا بھی ہوا وہ پیادہ ہوا مرگ کا آمادہ ہوا افراسیاب نے فوج سے کہا اس شیر کو حلقے مین گھیر لو پاس نہ آنے دو وہ تدبیر کرو دور سے باران تیر کر ڈالا درو نکو اسکی تنہائی کا ملال ہوا قتل سے انکار کیا مگر زندہ گرفتار کیا فرنگیس نے دامن و گریبان چاک کیا سر زرد آغشتہ بخون و خاک کیا اور افراسیاب کے روبرو آئی منت کے کلمے زبان پر لائی فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| مکن بیگنه بر تن او ستم<br>زکین سیاوش شود خشک آب | که گیتی و دوران کند باد و دم<br>کند خلق نفرین بر افراسیاب | کنون بندهٔ گاه کاوس شاه<br>دل شاه توران و بر سر نخست | چه دستان و چون رستم کینه خواه<br>همین خیره چشم خود در آید رخت |

فرنگیس کی امید منقطع ہوئی ناچار با دل زخمدار با امید نظارہ واپسین سیاوش کے قرین آئی فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بجانا که ره سیاوش بدید<br>خدا مشکلت سازد آسان کناد | فتد رخ را بکند و فغان برکشید<br>دل بگذلت هراسان کناد | بگفتا ندید این کجا با امید | که از غم بلرزاندم همچو بید |

دوسرا روز غم اندوہ نہ ہوا افراسیاب نے گردنام ایک پہلوان تھا اوس سے کہا کہ سیاوش کو سر میدان کشان کشان لا وہ لے چلا فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| سیاوش بنالید بر کردگار<br>که خواهد ازین تیغ تنان کین من | که ای برتر از جای و از روزگار<br>کند تازه در کشور آیین من | یکی شاخ پیدا کن از تخم من | چو خورشید تابنده بر انجمن |

غرضکہ پہلوان نے طشت طلب کیا سیاوش کا سر کاٹ کے سر نیزے پر چڑھایا اور وہ طشت پر خون افراسیاب کے روبرو لایا فردوسی

| | |
|---|---|
| یکی طشت بنهاد زیر برش | جدا کرد از آن سرو سیمین سرش |

اوس سفاک بیباک نے سر لٹکایا خون اس سرزمین پیا ڈیا لکھا ہے کہ جب سے زمین خون بیگناہ سے رنگین ہوا تو خالق لیل و نہار نے بطرق یادگار ایک گھانس کو اوس مقام سے پیدا کیا خون سیاوشان اوسکا نام ہے کہ فائدہ اوسکا زبان زد خاص و عام ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| گیارا کنون تخم من نشان | که خوانی همی خون اسیاوشان | بسے خلق را فائدہ ہست زو | که هست جینش از خون آن نامرد |

فرنگیس با جان سوختہ و دل داغدار اوسکے مزار پر گئی نالہ و آہ کیا کی حال بہت تباہ کی افراسیاب کو اس حال کی جب خبر ہوئی کرسیوز سے کہا اوسکو قید کرکے ایسا مارو کہ تکلیف درد کہ اوس کے پیٹ مین

اوسکا پیٹ گرجائے استقاط حمل ہو گو زیست مین خلل ہو اور الفت سیاوش سے اسکی طبیعت پھر جائے
پیران ویسہ اس قصے سے ناگاہ آگاہ ہوا افراسیاب کے حضور مین آیا یہ کلمے زبان پر لایا فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| همانا نجوید فرنگیس تخت | نه اورنگ شاهی نه تاج و نه تخت | اگر شاه روشن کند جان من | فرستد مرا اندر ایوان من |

افراسیاب نے جواب دیا کہ اس شرط سے کہ کبھی گھر سے بیرون در قدم رکھنے نپائے اور جس وقت لڑکا ہو تو میرے روبرو آئے پیران ویسہ نے سب کچھ قبول کیا اپنا مطلب حصول کیا فرنگیس کو اپنے گھر مین لے آیا اوسنے بیٹے کو منع کیا تشفی کر کے نشیب و فراز سمجھایا القصہ جب مدت حمل پوری ہوئی درد زہ ہو کے لڑکا پیدا ہوا نام اوسکا حسب وصیت سیاوش کیخسرو رکھا اور دودھ پلانیکو دایہ مقرر کر کے گلہ بان جو معتمد علیہ تھا لڑکا مع دایہ اوسکے حوالے کیا اور یہ تاکید کی کہ صحرا مین اوسکو دو و دام سے بچا کے آرام سے پرورش مین مصروف رہنا اور اس حال کی کسیکو خبر نہونے پائے یہ راز زبان پر ہرگز نہ آئے وہان اوسی شبکو خواب افراسیاب نے دیکھا کہ ایک شخص شمع روشن ہاتھ مین لئے اوسکے پیچھے سیاوش تلوار کھینچے آیا ہے چاہتا ہے کہ میرا چراغ ہستی گل کرے مملکت مین اندھیرا بالکل کرے اور کہا ف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ازین خواب نوشین سر آزاد کن | ز فرجام گیتی یکے یاد کن | که روز نو آئین و جشن نوست | شب تار و دین شاه کیخسروست |

افراسیاب بعد اضطراب چونک پڑا پیران کو بلا کے پوچھا فرنگیس کے گھر مین لڑکا پیدا ہوا اوسنے کہا درست ہے کہا میرے روبرو لا مین دیکھونگا پیران ویسہ نے جواب دیا کہ فوراً اوس لڑکے کو مین نے جنگل مین پھنکوایا باوجود وعدہ سامنے نہ لایا اسمین یہ مصلحت تھی کہ تجھے آفت عظیم سے بچایا قتل یتیم سے بچایا ایک تو سیاوش کو بے ثبوت جرم و گناہ عداوت بدخواہ سے قتل کر چکا ہے دامن لہو سے بھر چکا ہے اب جو یتیم کا خون بر فرش خاک گرتا آسمان پر عرش پاک کرتا کونسی تدبیر کام آتی آفت و بلا سے ساکنان شہر کو بچاتی لکھا ہے کہ جس روز سے ہنگامہ قتل سیاوش ہوا تھا افراسیاب ہر شب خواب پریشان ہولناک دیکھتا تھا روتا تھا چین سے نسوتا تھا اور کرسیوز کا فتور کھل گیا تھا کوفت سے ہر دم کے افراسیاب کا بدن گھل گیا تھا یہ سنکے چپ ہو رہا کچھ نکہا جب کیخسرو اوس صحرا مین دس برس کا ہوا پیران نے معلم و ادیب یکتا ے روزگار تیر انداز شہسوار کشتی گیر جو علم و ہنر شاہ و شہریار و نکے ہوتے

ہین شاہزادے جس پرورش سے پرورش پاتے ہین جتنی چیزین اونکو سکھاتے ہین سب کچھ اوسکو اوسی دشت مین سکھایا جیسدم اوسنے سب مدارج سے جیٹی پائی پیران ویسہ کو خسرو کی ہمت و جرات جودت طبیعت کی خبر آئی تو ایک روز بر سبیل تذکرہ افراسیاب سے کہنے لگا کہ فرنگیس کا بیٹا جنگل مین پیدا پرورش ہوا تھا اوسکو جنون ہوگیا دن رات دیوانون کیطرح واہی تباہی بکتا ہے کوئی کام اوس ناکام سے ہو نہین سکتا ہے افراسیاب نے کہا میرے سامنے اوسکو لاؤ کسی سے بلوا اوپیران دیے خسرو کو سکھا کے لے گیا کہ افراسیاب تجھسے اگر گفتگو کرے یا کچھ حال پوچھے تو دیوانہ وار گفتگو کرنا مجنونانہ ہاسے ہو کرنا القصہ جب خسرو افراسیاب کے روبرو آیا ندامت سے اوسنے سر جھکایا دم تقریر کہنے لگا خسرو نے عجب باتین کہین اگر صبح کا حال پوچھا تو مذکور شام کیا ہر طرحسے اپنا کام کیا افراسیاب کی خاطر جمع ہوئی انتقام خون پدر کا کھٹکا مٹا کہ یہ مجنون ہے حال اسکا زبون ہے یہ نسمجھا کہ خرابی انجام کا ہے دیوانہ بکار خود ہشیار ہے حکم کیا کہ یہ لڑکا فرنگیس سے جاے کرو کچھ کھانے کو مقرر کردو کہ دونون گذر کرین سمد قبر سیاوش زندگی بسر کرین غرضکہ وہ جو عمارت عالیشان تحفہ مکان سیاوش نے بنوائے تھے اب ویران سب پڑے تھے یہ وہان گوشہ نشین ہوئے دونون عزلت گزین ہوے آگاہ ہونا پدر رستم کا **قتل فرزند جوان سے پیر نالہ پہونچانا زمین سے آسمان پر رستم کی طلب سوداوہ کا مارنا افراسیاب سے لڑائی** جسدم یہ خبر وحشت اثر جانگزا قتل سیاوش کی ایران مین کاوس کو پہونچی کہ بیٹا اس قلت غمخواری سے مارا گیا بیگناہ کا سر ناحق اوتارا گیا الفت پدری نے سینے مین جوش کھایا لخت جگر خون نابہ دل کی راہ ہوکر چشم تر کی راہ سے نکل آیا لشکر نصرت اثر کو جمع کرکے رستم نامور کو بلایا حال سنایا تہمتن نے شدت سے گریہ و زاری فریاد و بیقراری کی پھر کہا یہ سب فساد سوداوہ بدبخت کی بدولت ہوا جو اوسپر تہمت بیجا رکھتی تو وہ کاہے کو افراسیاب کے پاس جاتا یہ روز سیاہ پیش آتا کاوس نے کہا سچ ہے رستم نے کہا ایسی مکار خونخوار عورت سے گرفتار رہنا عقل مصلحت اندیش کے نزدیک بہت برا ہے باعث فتنہ موجب فتور ہے **فردوسی**

کسے کو بود مہتر انجمن | کفن بہتر اورا ز فرمان زن | اگر نیک بودی زن و رای زن | زنان را ازین نام بودی نہ زن

بیٹ گئے مجلس ترئے سلطانی مین جاکر سوداوہ کا سر تن سے جدا کیا اور بے تامل بالشکر گران متوجہ سرحد
ایران ہوا قتل سوداوہ سے مرگ سیاوش مشتہر ہوئی گھر گھر خبر ہوئی پہلوان نامدار سپہسالار تیغ زن خنجر
گذار سیاوش کے ماتم دار ہوئے سب نے لباس سیاہ کیا عزم انتقام خون بے گناہ کیا بادل
خار خار آمادہ جنگ مستعد پیکار ہوئے اثنائے راہ مین حاکم سنجاب نے مقابلہ کیا ایک ضرب مین
دو ہوا یہ خبر افراسیاب کو پہونچی سرخہ نام ایک پہلوان زبردست فتاہ زور سے بدمست تھا تیس
ہزار سوار آمادہ پیکار اوسکے ہمراہ کرکے رستم سے لڑنے کو بھیجا جسدم مقابلہ ہوا پہلے سرخہ میدان مین
آیا روے سیاہ پرے سے نکلکے دکھایا اور مبارز طلب ہوا فرامرز رستم کا بیٹا تھا اوسنے آسکے
کمند مین لپیٹا سر میدان یہ ہنر دکھایا کہ اوس مرگ رسیدہ کو زندہ گرفتار کرکے رستم کے روبرو لایا پیلتن
نے طوس سے کہا مثل سیاوش اسکو ذبح کرکے کاوس کے پاس بھیجدو کہ کچھ اوسکو تسکین ہو اسواسطے
کہ افراسیاب سرخہ کو اپنے بیٹے سے کم نجانتا تھا غرضکہ طوس نے طشت منگا کر سرخہ کو ذبح کیا وہ
طشت پر خون اور سر اوس بخت واژون کا کیکاوس کے حضور مین روانہ کیا اس حادثے سے افراسیاب
کی کمر ٹوٹ گئی زمانہ نظر مین سیاہ ہوا ایسا حال تباہ ہوا ضبط کی عنان ہاتھ سے چھوٹ گئی کہا اب نوبت
ہماری ہے مرنے کی تیاری ہے اور اطراف وجوانب سے فوج بحساب جمع کرکے رستم کے
مقابلے کو آیا جسدم سامنا ہوا اور طرفین سے صف کارزار تیار ہوئی جہانتک پیک نظر جاتا تھا
سوار دکھائی نظر آتا تھا ف

نہان گشت خورشید گیتی فروز ‖ تو گفتی شب آمد پدیدا نہ روز
شد از سم اسپان زمین لالہ رنگ ‖ ز نیزہ ہوا شد چو پشت پلنگ

پیلسم پیران ویسہ کا چھوٹا بھائی تھا بڑا زبردست جوان ہیر دمان اوسنے کہا
آج رستم سے مین مقابلہ کرونگا افراسیاب نے کہا جو تو اوسے مارے گا تو نصف توران اور اپنی
بیٹی نوجوان تجھے دونگا حاکم کرونگا اور گھوڑا خاصہ مع سلاح جنگ اوس نہنگ بحر شجاعت کو دیکے
رخصت کیا بڑے کروفر سے پیلسم سر میدان آیا فردوسی

با ایرانیان گفت رستم کجاست ‖ کہ گویند کو روز جنگ اژدہاست
چو بشنید گیو این سخن بردمید ‖ بزد دست تیغ از میان برکشید

پیلسم نے بھی تمام تلوار خالی دیکے نیزہ گیو کی کمر
مین لگا کر چاہا کہ خانۂ زین سے اوٹھا لون فرامرز نے بجلدی تمام سر تلوار علم کر نیزہ قلم کیا پیلسم نے جھنجھلا کے

تلوار پر ہاتھ ڈالا اور اس چابکی سے لڑنے لگا کہ آنکھہ خیرہ ہوئی جاتی تھی اور فرامرز دو لونگ کو حاجز
کیا رستم نے یہ حال دیکھکے رخش کو جولان کیا عزم میدان کیا اور برابر کے گیو اور فرامرز کو جدا کیا
خود مقابلہ کیا پیلسم نے اوسی گرم جوشی مین تلوار رستم کے سر پر لگائی جھنا کے کی آواز آئی تلوار ٹوٹ گئی ہاتھ سے
چھوٹ گئی مگر رستم سے پہلوان کا متغیر پریشان ہوگیا

یکے نیزہ زد در کمر بند او
ز زین برگرفتش بکردار گرد
چنین گفت رستم بافراسیاب
کہ این پہلوانیست با جاہ و آب
با میدہ و ختر ملان را بجنگ
فرستادہ خواہی تو با نام و ننگ
بخشم اندر آمد شہ نامدار
عنان ایچ پیچید در کارزار
ہمی گفت با قلب ایران سپاہ
بہ بیند ازینش خوار در قلبگاہ
کنون ختر و گنج و مال و سپاہ
بدو دہ کہ زیبد باو تاج و گاہ
بجای سیاوش چہ کردی وفا
کہ دیگر کسان را نمائی صفا

ایسے تکلے سخت اوس صاحب افسر و تخت کو سنا کر پیلسم کو قلبگاہ مین پھینک کے اپنے لشکر کیطرف پھرا
کسیکو اتنی جرات نہوئی کہ رستم سے آنکھہ ملائے جسطرف بڑھتا تھا کوئی منہ پر نہ چڑھتا تھا پہلوانونکا
دل ٹوٹ گیا سپاہ کے باندھنے سے جی چھوٹ گیا جب سے افراسیاب نے لڑنے کا اشارہ کیا
وہ بگڑنے لگا زمین پکڑنے لگا ایک نے سامنا نکیا مجبور افراسیاب نے پیچ و تاب کھا کر بڑھا یار ستم
ہنستا ہوا اپنے پرے سے نکل آیا آواز بلند سنایا کہ آج سر میدان سیاوش کے خون کا بدلا لیتا ہون
فاش رنگ تجکو دیتا ہون افراسیاب نیزہ پکڑ کے دو بدو ہوا چند طعنونکے بعد نیزہ تان کے تہمتن کے
سینے پر لگایا جوشن پر اثر نکیا رستم نے خشمناک ہو کے نیزے سے جواب دیا وہ تو بچ گیا گھوڑا زخمی ہوا ف

نگاور ز بر دراندر آمد بسر
بیفتاد از و شاہ پرخاش گر

جہان پہلوان نے چاہا کہ سر میدان بر نوک
سنان لے سے سر بلند کردن کہ ہومان پہلوان نے دوڑ کر گرز رخش کے سر پر مارا رستم تو نکرا مگر ضرب کے
صدمے سے گھوڑے نے سر جھاڑا اتنی فرصت افراسیاب نے جو پائی دوسرے گھوڑے پر بیٹھکے باگ
موڑ کے بھاگا تہمتن ہومان پر حملہ آور ہوا اوسکا بھی حال خوف سے بنوع دگر ہوا بھاگا رستم نے
تعاقب کیا سران تورج نے جو برگشتہ اقبال دیکھا کچھ سمت نہ رہی آئی ست ہمچشم کی پیٹھ دکھائی ف

فرسنگ چون اژدہا جان
مگر زیند دنبال تورانیان

افراسیاب نے سواروں سے کہا جلد جا کے
کیخسرو اور فرنگیس کو میرے پاس لاؤ اگر رستم کے ہاتھ کیخسرو آ گیا تو قصہ بڑھ جائیگا

پیران سے کہا وہ دریاے چین کے پار ہے جہاں بشر کا گذر ہے کیسے جیب ہو یہ کچھ کہا جہان پہلوان
شاداں بافتح وظفر افراسیاب کے تخت پر بیٹھا توران تحت حکومت ہوا فردوسی

| تہمتن نشست از بر تخت او | نہ بگ اندر آمد سر تخت او | ز ایوان ہمہ گنج او بار جست | بگفتند با او یکایک درست |
| --- | --- | --- | --- |

سات برس بڑے لطف کے ساتھ توران کی سلطنت کی افراسیاب کی تلاش میں فوج بہت بھیجی پھر
وہاں کی حکومت فرامرز کو سونپ آپ سب مال و گنج بیرنج ہمراہ لیکے کیکاؤس کی خدمت میں آیا داستان
گذشتہ مفصل بزبان لایا گیو کو بطلب کیخسرو فرنگیس دریاے چین کیطرف بھیجا جب گیو رخصت ہوگیا تو
گودرز نے خواب میں خسرو کو دیکھا اوسکے جزیرے کا نام اپنے رہنیکا مقام سب بتا دیا گودرز نے
کچھ لوگ وہ نام اور مقام بتا کے گیو کے پیچھے دوڑائے کہا جہاں وہ ملیں رہیں تم کمال رفاقت میں رہنا
ڈھونڈھنا گیو کا کیخسرو کو پھر پانا لب چشمہ اوسکا اور تسخیر کر لیکے چلنا پیران ویسہ
کی لڑائی اور گرفتاری القصہ گیو منزل و مقام باول پر آلام طے کرتا جاتا تھا جس پر کوئی پتا کیخسرو
کا نہ بتاتا تھا پھرتے پھرتے گیو تنگ ہوا چاہا کہ پھر چلوں غیرت مانع ہوئی جرأت نے رخصت نہ دی دل
سے کہا اگر بے نیل مرام پھر جاؤ گے رستم کو منہ کیا دکھاؤ گے ایک روز بہر حال طالع بیدار اور مدد بخت
کامگار سے کچھ آدمی اوس دشت میں دو چار ہوئے گیو نے پوچھا کہ اس صحراے ہولناک جنگل پر خطر
میں تم کہاں جاتے ہو کدھر سے آتے ہو اونہوں نے جواب دیا کہ ہم پیران ویسہ کے نوکر ہیں کیخسرو کے
پاس بھیجا ہے سنتے ہی دل میں شاد ہوا بند فکر سے آزاد ہوا پتا سب پوچھ لیا اپنا حال ظاہر کیا پر انکو
اون لوگوں نے گیو کو دیو سمجھ خوف کھایا اور ایسا ہراس آیا کہ بھاگ گئے صبح کو گیو نے کسیکو نہ پایا
پوچھتے ہوئے پتے پر قدم بڑھایا اوسکی نظر لطف رب تھی دوسرے کی پروا کب تھی چلا گئی دن کے
بعد ایک چشمہ سرد و شیریں رواں نظر آیا اور ایک جوان بصد فر و شان کیان لیٹا ہوا پایا جام مے
لالہ فام در دست نشاہ شباب سے مست گیو نے دل میں کہا الحمد کہ منزل مقصد کو پہنچا لب چشمہ
جو یہ سرو رواں ہے بیشک کیخسرو ذیشان ہے قریب آیا دست ادب باندھ کے شرط بندگی بجا لایا
عرض کی کہ اے جوان دولتمند صاحب صولت و شوکت بادہ نوش فرزند سیاوش تم ہی ہو جہاں

نگاه اول کیخسرو نے پہچانا فوراً فرمایا تو گودرز کا بیٹا گیو ہے اسکو تعجب ہوا قدم
کے سلطان کے دیے زمین اپکو کیونکر یقین ہوا کہ مین گیو ہون خسرو نے کہا میری مان نے نگارخانہ سیاوش
مین سب پہلوانونکی تصویرین دکھا کے نام بتائے تھے میرے باپ نے بڑی مشقت سے سبکے
نقشے کھنچوائے تھے لیکن تو نے کیونکر دریافت کیا اوسنے عرض کی حضور کے چہرے سے دبدبہ
شوکت سلطانی ظاہر ہے فر کیانی عیان ہے مگر امیدوار ہون کہ دست راست کا بازو دیکھون فردوسی

برہنہ تن خویشتن خسرو شاه | نگہ کرد گیو آن نشان سیاه
کہ میراث بود از گہ کیقباد | درستی بدان بد کیان انزاد

گیو نے زمین پر سر جھکایا شکر کا سجدہ بجا لایا اپنے گھوڑے پر سوار کر کے فرنگیس کے پاس آیا
اوسنے کہا یہان وقفہ مناسب نہین اور جو سواری کی فکر ہے تو قریب مرغزار ہے تھوڑا سا چلنا ہے وہان
افراسیاب کا گلہ ہے اوسمین بہزاد ایک گھوڑا شبرنگ کا نام ہے اوسپر نہ زین ہے نہ لگام ہے تند رفتار تیز گام ہے
افراسیاب نے اپنی سواری کے واسطے پالا ہے بڑا اوڑنے والا ہے اوسے لا گیو وہان گیا
بہزاد بلکہ اوسکے ساتھ اور ایک گھوڑا فرنگیس کی خاطر لایا یہ سب باہم بے اندیشہ و غم وہانسے
گرم و تیز باد تند سے تیز سمت ایران بادل فرحان ہوئے اور وہ لوگ جو کیخسرو کے واسطے کچھ لیکے
آئے تھے سر پیٹتے خالی پھرے پیران کو خبر ہو پہنچائی کہ غضب ہوا گیو فرنگیس اور کیخسرو کو لے گیا

بجوشید پیران غمین گشت سخت | بلرزید برسان برگ درخت

اوسیوقت کلباد کے ہمراہ تین سے سوار جرار
برزم خواه روانہ کیے کہ گیو زندہ جانے اور پیچھا نہ پانے یہ برق و باد سے تند و تیز تعاقب کرتے جا پہنچا
یہان کسل راه سے کیخسرو والاجاه اور گیو سو گئے تھے آہٹ سے گیو کی آنکھ کھلی دیکھا کہ حریف
آپہونچے مسلح ہو کے بہزاد پر سوار ہوا فوج سے دوچار ہوا رجز پڑھا دکیا خدا کو یاد کیا فردوسی

میان سواران برآمد چو گرد | ز بر جانش او خاک شد لاجورد
زمانے بہ تیغ و زمانے بہ گرز | ہمی ریخت آہن ز بالای برز

مثل شیر گرسنہ جسطرف حملہ کرکے جاتا تھا پرے کا پرا اون بزدلون کا ترا تا تھا القصہ دوچار حملے کی
بھی تاب نہ لائے ایک جرار سے تین سے سوار بھاگ گئے اونکو بھگا کے کیخسرو کو جگایا کشتون کا انبار دکھایا
حقیقت حال گذشتہ زبان پر لایا یہ تو بادل شاد روانہ ہوئے وہ ماتم و فریاد کرتے پیران ویسہ کے پاس

لڑائی کی نوبت آئی جب دونون خوب تہکے دم لینے لگے تہمتن اوس ضرب کے خیال سے
وردکے ملال سے حیلہ سوچا کہا دن کم رہا کچہ کہالین تو پہر لڑین برزو نے کہا اچہا کہانے
کہانے اوسمن نے ہر ملایا پہر برزو کو دیا کہ تو بہی کہانے شہرو یہ معاملہ دیکہتی تہی اوسنے بیٹے کو نکہانے دیا نہ
کہایا ڈرتی تہی جو کہا گئی ہو شہو پہر دم آمادہ جب مرگئی برزو نے آکے جہان پہلوان کو بہت نادم و خجل کیا
تقریر کو طول دیکے منفعل کیا **فردوسی**

ترا تہم نامد بدرریش سفید ۔ زیزدان ہمانا بہرید امید
برستم چنین گفت کای پرخرد ۔ زنام آوران این کی اندر خورد

پیلتن محجوب ہوکے آمادہ کارزار ہوا لڑنے کو تیار
ہوا بعد ردو بدل جب شمشیر و خنجر گرز و تیر سبکی نوبت اخیر ہوئی کشتی کی باری آئی باگڈورین کمر کی
اٹکا کی دونون دیو پیکر کشمکش کرنے لگے یکایک رخش برزو کی گہوڑی پر حملہ آور ہوا وہ جہککے پیچہے ہٹا
اودہر تو برزو کو جہٹکا لگا ادہر سے موقع پاکے جہان پہلوان نے زور کیا **فردوسی**

زنیرو بی بازو سرافراز مرد ۔ بخاک اندر آمد بد آشفتہ برزد
برو چیرہ شد رستم شیرزاد ۔ برآورد بازو بکردار باد

جبکہ برزو گرا رستم چہاتی پر آیا خنجر کہینچا تہا کہ اوسکی مان دوڑی یہ کہا **فردوسی**

بخواہیش کشتن بد نگوید زال ۔ تبرا ز جہاندار پروردگار
اگر گاہی نبیرہ کشتی گو پور ۔ بہانہ ترا جنگ ایران تور

بہت سی خاک اوڑائی کہا تجہے شرم نہین آتی کبہی پر خنجر بیٹا کبہی لیتا ہے افراسیاب کی لڑائی کا
حیلہ ہوتا ہی رستم نے کہا تو جہوٹ بولتی ہی شہرو نے کہا سہراب کی نشانی انگوٹہی اسکے پاس ہے اوسکو
دیکہلے جو تجکو وہم ہو اس ہے **فردوسی**

برون کرد از دست انگشتری ۔ نگین فرزندہ چون مشتری
نگہ کرد رستم در دبنگرید ۔ نگین جفت آن مہرہ خویش دید
بخندید چون گل رخ تاجبخش ۔ زبان ہو برآمد برافراز رخش

تہمتن کو اسقدر خوشی ہوئی کہ پہولا نہ سماتا تہا ہر بار مثل غنچہ گل کہلا جاتا تہا برزو کو پہر دوڑ کے گلے
سے لگایا پیار کیا گہوڑے پر اپنے ہاتہ سے سوار کیا سیستان مین لایا پوتے کو دادا سے ملایا پہر

**بیان افراسیاب آیا اوسنے ایک عورت سازندہ سوسن کو پایا وہ وعدہ**
**گرفتاری جہان پہلوان اور جو نامور جوان تہے سبکا کیا راہ مین مکان**
**بنایا جال بچہایا آخر کار وہان سے فرار ہوئی** سر دو سرایان محفل سخن تازہ کرتے

راویان داستان کہن نے اسطرح زمزمہ پیرا ہوے ہین کہ بعد گرفتاری برزو افراسیاب بصد
پیچ و تاب توران پہونچا رات دن غم و غصے سے ملول رہتا تھا ہمیشہ جفا کین سوچتا تھا کہ ایک عورت
سازندہ بوڑہی ہیوس سوسن نام پیدا ہوئی اوسنے بادشاہ سے کہا آپنے اتنی کوشش و پیکار کی سب بیکار
کی رستم پر فتح نہوئی مجکو اجازت ہو کچہہ سامان عنایت ہو تو نیرنگ فسون سے سبکا حال دگرگون
کردون سیستان کو جوی خون کردون شاہ توران کو اوسکی بات کا یقین نہ آیا اوسنے اپنا سحر و نیرنگ دکہایا
افراسیاب خوش ہوا فرمایا کہ جو تجکو درکار ہو سے اپنی کام مین مصروف ہو غرضکہ پیلسم گرد کو ہمراہ کیا
مال اسباب حسب لخواہ اوسکو دیا سوسن نے سیستان کے متصل سر راہ ایک مکان مختصر مستحکم قلعے کے
طرح پر بنوایا پاس اوسکے خیمہ استادہ کیا جو اوس راہ سے شام و پگاہ گذرتا ایکبار ور مہمان رکہتی
شراب کباب رقص و سرود مہمانی کا سب سامان رکہتی شرط مہمان نوازی بجالاتی شراب پلاکی تحفہ تحفہ
کہانی کہلاتی ادہر یہان سیستان مین برزو کے آتے ہی سبکو خوشی ہوئی زال نے جشن ترتیب کرکے سبکو
بلایا طوس کو کیخسرو نے بفرمایش رستم کے پاس بہیجا گودرز اور طوس مین نزاع قدیم تہی یہان وہ
چہڑ گئی بات بڑہ گئی طوس شاہزادہ نازک دماغ تہا بے رخصت ایران کو روانہ ہوا تکرار کا بہانہ
ہوا رستم نے یہ حال جو سنا بہت بدمزہ ہوا کہا وہ خلف سلطان دوسرے میہمان آدے آزردہ کیا
برا کیا مصلحت یہی ہے کہ گودرز خود جائے بمنت لے آئے جب گودرز لینے کو چلا گیو نے رستم سے
کہا آپ سب حال جانتے ہین تنہائی مین انکو لڑنے کا موقع ہاتہہ آجائے گا دوسرا کون ہے جو سمجہائیگا
اگر مجکو ارشاد ہو جاؤن سمجہا کے لے آؤن رستم نے کہا اچہا بیژن بہی چلا انکے بعد تہمتن کو خیال
ہوا کہ یہ سب جاہل ہین ایسا ہو قصہ طول ہو مطلب حصول ہو فرامرز سے کہا تو بہی جا وہ رخصت
ہوا زال نے کہا طوس شاہزادہ ہے اگر انکے کہنے سے نہ پہرا اور ایران پہنچا تو سخت خجالت ہوگی
ندامت سے عجب حالت ہوگی مین بہی جاتا ہون قصہ مختصر زال بہی راہی ہوا اب یہ سنئے کہ طوس
یکہ و تنہا اوس مکان کے قریب آیا دیکہا کہ خیمہ ایستادہ ہے باورچی کہانے پکاتے ہین امیرانہ ٹہاٹ
ہے اسنے پوچہا کہ یہ مکان کسکا ہے سامان کیسا ہے وہ بولے سوداگر کی عورت نے یہ بنایا ہے توران سے

آئی ہے یہاں قیام ہے مسافر پروری کا شغل علی اللہ دوام ہے گھوڑا کسی کو دیکے خیمے میں آیا دیکھا ایک
عورت نقاب ڈالے بصد غمزہ و ادا کرسی جواہر نگار پر جلوہ گر ہے گرد ساز و سامان سب طرح کا مہیا
ہے یہ بھی کرسی پر بیٹھا اوسنے تعظیم کی طوس نے حال اوسکا پوچھا بولی میں زن سازندہ ہوں دف
سرود میرا کام ہے سوداگر بچہ مجپر فریفتہ تھا تھوڑا عرصہ ہوا وہ بہت کچھ مجکو دیکے مرگیا افراسیاب نے
چاہا تھا کہ بجبر مجکو اپنے گھر میں ڈالے مطلب نکالے میں حیلہ کرکے چلی آئی لیکن شوق ملازمت شاہ
ایران از حد ہے شب روز مجکو کد ہے کہ کوئی وسیلہ رسائی ہو تو مقدر آزمائی ہو طوس نے وعدہ کیا کہ ہم
لے چلینگے اور دور شراب شروع ہوا دو پیالے پیے متوالے ہو گئے بیہوش ہوا پلیسم گرد باندھکے
حویلی میں لے گیا کچھ دیر میں گودرز بھی نجانے بھی گرفتار رہا پھر گیو پھنسا اور بیژن بھی قید ہوئے اور
دو چار ہوا ان سب کے بعد زال آیا ہر چند لوگوں نے کہا خیمے میں جاؤ یہ نگیا کسی نے کہدیا دو چار
نوجوان پہلوان اس مکان میں گرفتار ہیں زال سمجھا کہ یہ جال ہے پھنسانے کی چال ہے ہوشیار ہوکے
خیمے میں گیا سوسن تیور دیکھکے بھاگی حویلی میں پہونچی دروازہ بند کیا زال نے اوسکو توڑا پیچھا
نچھوڑا وہاں پلیسم نکلا باہم لڑائی ہونے لگی پلیسم کا گرز زال کے سر پر لگا مغز پریشان ہوا حیران ہوا وہین
فرامرز ڈھونڈتا آنکلا زال کو جدا کیا آپ پلیسم سے لڑنے لگا زال نے رستم کو آگاہ کیا ادہر افراسیاب
تو ہمہ تن گوش تھا پہلوانوں کی گرفتاری سنکے یلغار چلا ادہر سے تہمتن پہونچا یہ خبر کیخسرو کے
گوش زد ہوئی شاہ ایران بھی مع فوج و سامان داخل ہوا غرضکہ پلیسم گرد کو رستم نے مار لیا افراسیاب کا
مقابلہ ہوا بیژن نے افراسیاب سے کہا ناحق ایک رنڈی کج سرشت کے کہنے سے ملک و مال برباد
کیا پھر لڑنے کی خاطر آیا قصہ بڑھایا بارہا تجربہ ہو چکا ہے کہ تیری فوج میں تو رستم کا مقابلہ کسی نے
نہیں کیا ہے اکیلے نے لاکھوں کو بھگا دیا ہے پیران ویسہ کی یہ صلاح ہوئی کہ نکل چلو افراسیاب کو
غصہ آیا کہا بھاگتے بھاگتے یہ حال ہوا کہ اب جینا وبال ہوا تاکہ یہ ذلت گھوڑا اڑا کے کیخسرو سے
گفتگو کی کہ آج ہمارا تمہارا مقابلہ ہو تو فیصل یہ معاملہ ہو خسرو بھی ہاتھی پر سے کودا گھوڑا طلب کیا
لڑنے کا سامان سب کیا پہلوانوں نے روکا سلطان ایران نہایت کبیدہ خاطر ہوا آخر گودرز نے شیر تین

بیان چرب زبانی سے بادشاہ کو سمجھایا خود افراسیاب کے سامنے آیا فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| به برزو چنین گفت کای دیو زاد | نداری تو نام پدر را بیاد | کنون رزم جوئی بیا در دگاه | ترا شرم ناید ز توران سپاه |
| تو برگرد تا خسرو آید برزم | بگویند شاهان همه جای بزم | تو نیز از جهان باد برداد گر | نه ترسی ز بندی برزم کمر |

برزو نے جواب دیا کہ فی الحقیقت میں نہ کیر وردہ سرکا ہون الا تیری عادت سے بیزار ہون سمجھا بادشاہ
والا جاہ مگر مشہور ہے کہ بد دغا شعار ہوا دادا کے قتل سے بے اعتبار ہوا لازم ہے تجھے پر اس کے
تیرے مطلق نہ پاس کرے فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| چو افراسیاب آنچنانش بدید | نه زو شد چو شیر ژیان بر کشید | بگفت این و برداشت گرز گران | [illegible] سوار از ندران |
| | | بدو گفت چون پیل مستی مکن | نبرد ما بیشه [illegible] مستی مکن |

القصہ صبح سے تا شام وہ نوجوان اور شاہ توران باہم مشغول بجنگ وجدال ہے فردوسی

| | |
|---|---|
| ز بیگاه ایشان نهان گشت مهر | ستاره بگردون بپوشید چهر |

اس عرصے میں ترکش خالی ہوا شاہ نے گرز ہاتھ میں
لیا غصے میں آکے چاہا تھا کہ برزو پر لگائے عرصہ نبرد میں بہو نہال ہو جائے فردوسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیامد بر شاه هومان چو شیر | بدو گفت کای شهریار دلیر | ترا ننگ ناید ز بیگاه را د | تو باید که خنجر و شوی جنگجو |
| بهومان چنین گفت افراسیاب | که از کینه دارم بدیده پر آب | مراد دو این بد ترا زخسر دست | که در پیش من کینه خواه دست |

ہومان نے عرض کیا اگر اسکو مارا ایک جوان خیرہ سر بے پدر رہتا ہے اگر خدانخواستہ تو ہلاک ہوا تمام
توران تہ خاک ہوا لشکر کو حکم کیا سب نے برزو کو گھیرا اوسنے نہ منہ پھیرا یہ حال دیکھکے فرامرز رستم نے
گھوڑے سے اوٹھائے بدکو آئے خون کے دریا بہائے کیخسرو نے حملہ کیا پھر تو عجیب تلاطم پڑا کوسون
لاشونکے سوا اور کچھ نظر نہ آتا تھا جہان جگہ خالی تھی وہان لہو کا دریا بہا جاتا تھا تورانیون کی شکست
فاش ہوئی کیخسرو کو افراسیاب کی تلاش ہوئی وہ میدان سے فرار ہوا کیخسرو نے تعاقب کا قصد کیا
پہلوانون مانع ہوا صدہا کوس فتح کو سون گئی حریفان کے بھاگنے کی نوبت آئی چرخ نے بیرنگی دکھائی
سیستان قریب تھا جہان پہلوان شاہ ایران کو مہمان لے گیا ایک ہفتہ دعوت لشکر کی جشن شاہانہ
رہا مست و سرشار اپنا بیگانہ رہا رستم نے خسرو سے عرض کی کہ جانثار بہت کام ہون ہوا آرام
نہ چار دن ہوا اسیر دار ہون چند سے وطن میں قیام کرون بدولت سلطان راحت سے آرام کرون

پیرے بدلے فرامرز اور برزو دست بستہ روبرو بیٹھے نوجوان ہیں یہ تکلیف بیٹھے گئے نے قبول کیا
جہان پہلوان نے اپنا مطلب حاصل کیا اوسی دم منشور غور نہری برزو کو عنایت ہوا ہندوستان کا ملک فرامرز
کو مرحمت کیا پھر آپ با فتح و ظفر مع فوج و لشکر منزل بمنزل کوچ و مقام ہو تا بیت السلطنت کو روانہ ہوا

## داستان اختتام دولت افراسیاب ہے کہ پیران ویسہ قتل ہوا اور رشید اگویا سرودمیر اچھا گشتوں کے اس لڑائی میں پشتے ہیں لہو کے دریا بہے ہیں اور

چاہا تھا کہ بخیر آخر کار گرفتار ہوا ہے اس بار افراسیاب جو شکست کھا کے ذلت اوٹھا کے توران پہونچا
ایران از
لے چلا سے نے جوش کیا فرط غضب سے بیہوش کیا جو کچھ خزانے میں موجود تھا سب فوج کو تقسیم کیا عزم جنگ
کیا تم عظیم جوان جیسے ہم پہونچائی جو جیسے طلب کیا اوسکو دیا یہ خبر کیخسرو نامور کو پہونچی اوسنے گودرز
نے فرمایا کہ رستم کئی بار جنگ توران فتح کر آیا افراسیاب کو روز سیاہ دکھایا ہے ابکی تمہارا حصہ ہے
وہ تدبیر کیجیو افراسیاب اسیر ہو یا ہلاک ہو کہ یہ قصہ پارینہ پاک ہو گودرز نے طوس اور گیو اور بیژن کو
با فوج بیشمار ہزار در ہزار ہمراہ لیا اور انکا رخ کیا پھر فرامرز سے خسرو نے ارشاد کیا کہ تو ہندوستان کو فتح کر اور
سر حد چین ماچین میں گودرز سے ملحق ہو تا جب تک افراسیاب پابزنجیر ہوگا یہ بکھیڑا آخیر نہوگا جس دم افراسیاب
نے سنا کہ گودرز با لشکر جرار فریدون آثار آ پہونچا اوسنے ہومان کو با سپاہ بیکران روانہ کیا اور
پیران ویسہ کے ہمراہ ہزار ہا زرہ پوش کمک کو بھیجے گودرز سے اور ہومان سے مقابلہ ہوا کوشش و ل
بیژن نے ہومان کو مارا فوج فرار ہو کے پیران ویسہ کے پاس آئی گودرز نے دم لیا ہے تو قت پیران آیا
لڑائی ہونے لگی پھر گودرز نے کیخسرو کو عرضداشت لکھی کہ بدولت اقبال سلطان با جاہ و جلال ہومان کو
جان سے مارا اب پیران ویسہ کا سامنا ہے لشکر عظیم بہت عظیم ہے رستم کو ادھر روانہ فرمایئے کہ ہماری
فوج کا جی ٹھہرے جاسے خوف و ہراس نہ آئے کیخسرو نے اوسی دم فرمان واجب الاذعان سیستان کو روانہ فرمایا
اور تاکید لکھی کہ بمجرد دیکھنے فرمان کے ادھر آؤ اوسی راہ سے گودرز کی مدد کو جاؤ منظور یہ تھا کہ
کہ ایک روز جنگ عظیم ہوئی شکست عظیم پیرانیوں کی ہوئی فتح و فیروزی سے ایرانیوں کا پھریرا اوڑا یا تورانیوں کو
بھگایا مگر پیران ویسہ نے پائے ثبات معرکہ کارزار میں جمایا جرأت کی داد دی انتہا کی بہادری کی

رخصت کردیا اب اس سے بذات خاص بے وسواس لڑونگا صلح ہرگز نکرونگا رستم نے عرض کی کہ اسکے صاحب اقبال یہ امر مناسب حال نہیں ہوتا فردوسی

تکا نامہ گم شود زان جہان پاک ‌ ‌ دگر دو راز ہین گر تو گردی ہلاک

ز ایران برآید یکی تیرہ خاک ‌ ‌ بدست تو گر شیدہ گردد ہلاک

یہ صلاح ٹھہری کہ شیدا کو رخصت کرو دونامے کا جواب اور کیسہ کے ہاتھ بھیجو دم سحر لبعد کرو فر شیدا کو وداع کیا فرمایا قارن صف شکن جواب لائیگا شیدا نے کہا میں تو آپسے لڑنیکو آیا تھا نامہ حیلے میں لایا تھا یہ کلمہ سنکے خسرو کو غیظ آیا کہا ہم انشاء اللہ تعالی یہ گو یہ میدان ہے ہمارا تمہارے جنگ کا سامان ہے پھر ادسیدم جواب نامہ قارن کے ہاتھ روانہ کیا مضمون تھا

کنون کار زاد تو دشوار گشت ‌ ‌ سخنہا ز اندازہ اندر گذشت

کہ چندین بنا بہم شمارا امان ‌ ‌ کہ بر گل چہ باد تند خزان

بر بوم و گنج و سپاہت مراست ‌ ‌ ہمان تخت و تاج و کلاہت مراست

سپیدہ دمان با دو ہمان من ‌ ‌ بہ خنجر بہ بندید سر افشان من

من شیدہ دست شمشیر تیز ‌ ‌ برآرم بفر جام ازو رستخیز

تو این چون نہار البشیدہ انگوہی ‌ ‌ کہ اے کم خرد چند تا ناجوی

بگرد یز چنان زار بر تو بدیر ‌ ‌ کہ کاوس گرید ہمی بر سپیر

بزور جہان آفرین کردگار ‌ ‌ بتیمم کاوس پروردگار

اگرم پشت گرمی بیزدان بود ‌ ‌ ہمیشہ دل بخت خندان بود

پلنگ تو در خواب آزمانبرد ‌ ‌ نہ نام درم ار پلو بر تو ستمبرد

کسے را نخواہم ز ایران سپاہ ‌ ‌ کہ یاری بگرد دبہ آوردگاہ

جب نامہ قارن کو حوالے کیا کہدیا کہ افراسیاب سے جانا مگر بیان ہے

جہاندار تا انگیخت انجمن ‌ ‌ کہ این جامہ است بر تو سازد کفن

قارن نے جب یہ پیام شیدا کو پہونچایا اوسکے جواب میں تو یہ حرف زبان پر لایا کہ کیا مضائقہ مگر صبح کو ہماری لڑائی کی سیر دیکھکے جانا اور کیخسرو سے کہنا تنہا آنا قارن نے کہا خیر ہے خسرو کب محتاج مدد غیر ہے القصہ سپیدہ دم خسرو فلک جاہ باصد جاہ و حشم جلوہ گر ادہر کارزار گاہی ہوا ہر ایک شاہزادہ سرگرم تیاری ہوا مسلح و مکمل ہوکے بر سر میدان دونوں جلوہ کنان آئے فردوسی

برفتند ہر دو ز لشکر بدور ‌ ‌ چنان چون بود مرد دان پسور

القصہ مشغول کارزار سرگرم پیکار ہوئے کوئی کسب اور فن سپہ گری ایسا نہ تھا کہ سر میدان اونسے ظاہر ہوا دونوں طرف کے پہلوان اور مرد میدان واہ واہ سبحان اللہ کرتے تھے آخر کار شیدا نے کہا کہ اب ہم تم کشتی لڑیں خسرو نے کہا اچھا گھوڑے سے اوتر کے دونو شیر تادیر گاہ زوری پیچ کی گھات اور چوری کرتے رہے یکایک شیدا نے کمربند میں ہاتھ ڈالکے اوٹھایا خسرو نے جنبش نکی ایسا لنگر جمایا جب خسرو کی باری آئی شیدا کے سر پر قضا چلائی دفعۃً سبکی سے اوٹھا کر

وہ فوج ظفر موج کیا ہوئی کیا وہ تخت و تاج ہوا آج یکہ و تنہا بوریے کا محتاج ہوا نکوئی امیر ہے نہ وزیر پاس ہے
ہر سمت ہجوم حسرت و یاس ہے رفیق ناکامی جلیس یاس ہے ہوم نے تامل کرکے آواز پہچانی فردوسی

چنین گفت کاین نالہ ہنگام خواب | نباشد مگر زان افراسیاب

بسکہ جور افراسیاب سے ستم کشیدہ آفت دیدہ تھا دلمیں
رقت انتقام ہے اسواسطے سابقین کا یہ کلام ہے سعدی

مکن بد کہ بد بینی از یار نیک | نروید ز تخم بدی بار نیک

دم سحر ہوم نفتہ جگر پکارا کہ اے شاہ توران پرشوکت والاشان دعا تیری قبول ہوئی باہر آجو حاجت رکھتا ہے
بر زبان لاغیب سے تیرے واسطے مدد آئی ہے شاہنشاہ ازل کے پاس سے تا ابد تیری سلطنت کی
سند آئی ہے افراسیاب خوش ہوکے نکل آیا ہوم نے گردن پکڑ کے گھونسا لگایا پھر مستحکم باندھکے حال
پوچھا اوسنے تمام سرگذشت بیان کی وہ کیخسرو کے پاس لیچلا ہرچند منت و زاری فریاد و بیقراری کے
سودمند ہوئی کشان کشان روبروے سلطان ایران لایا بہت کچھ نقد و جنس پایا فردوسی

چو در پیش کیخسرو آمد بدرد | ببارید خون بر رخ لاجورد
شہنشاہ ایران زبان برکشاد | وزان طشت و خنجر ہمیکرد یاد

پھر کیخسرو نے فرمایا کہ سیورز کو حاضر کرو طشت و خنجر بھی ساتھ ہو اوسیدم دونون خودسرون کے تن سے
سر کٹ گرے ملک پہلوانونکو مین چلے جوانونکو بٹ گرے رستم کو توران کے بندوبست کو چھوڑا اپنا
ایران کیطرف منہ موڑا جب دم قریب آیا کاؤس کو خبرداروں نے مژدہ پہونچایا خود با جاہ و جلال بفرو
شوکت کمال استقبال کیا گلے سے لگالیا کہا شکر ہے یزدان کا کہ سیاوش کا انتقام بھر پایا جانکو راحت
ملی دلکو چین آیا کچھ دن نگذرے تھے کہ کاؤس کو پیام اجل آیا دار فنا سے رحلت کی بعد غرغرہ شراکت
غیر کیخسرو کے سلطنت کی یہ بیان محققین مورخین کا مضمون تو صاف صاف ہے
مگر تحریر و تقریر میں گونہ اختلاف ہے اسواسطے لکھا اور صاحب روضۃ الصفا کہ مورخ
یکتا ہے وہ اسطرح لکھتا ہے کہ ایک روز حرکات ناپسندیدہ سالار ترکان کیخسرو والاشان یاد فرما کے سخت
دل ہوا کہ باوجود اتنی لڑائیونکے ابتک مطلب نہ حصول ہوا چار سردار جہاندیدہ خنجر گذار با فوج
بیشمار چار طرف بھیجے کہ افراسیاب کو ہر سمت سے گھیرو لڑنے سے منہ نہ پھیرو مع کیفر یا گرفتار ہو
یا مسرے زندہ بھاگنے نپاوے اور گودرز کو درفش کاویانی دیا جسکو بادشاہون نے اپنے پاس سے کبھی جدا

بلہراسپ و افسر خسروی | وسے عہد و تاج کیخسروی | اور حافظ ابرو نے لکھا ہے کہ مورخ کہتے ہین کہ

کیخسرو نے مسجد بنائی تھی وہ ہمیشہ سفر و حضر مین پاس ہاتھی تھی محراب مین در و جواہر گرانبہا نہایت آب و تاب سے لگائے تھے بطریق پیران بیشین اوسمین نماز رب العالمین پڑہتا تھا اور خلق کو پرستش بے نیاز کی ترغیب کرتا تھا اور فارسی کہتے ہین ہمیشہ تھا جو کچھ شاہان ماضی نے رعایا سے بظلم لیا تھا سبکو بلا کے پھیر دیا بہرحال کفالت کرتا رہا عہد حکومت ظلم و جور نکیا خسرو کا قول یہ تھا کہ پائداری ملک و رعیت کی مالیسے ہے پروردگار نے اسکو وسیلۂ حصول مقاصد ہر دو سرا بنایا ہے اور آبادی مملکت کی اور ترقی رعیت کی عدل و داد سے ہے پس لازم ہے کہ مال بے محل صرف نکرے اور انصاف سے نگذرے لقب اوسکا مبارک ہے

ذکر پھر اصل کتاب کا ہے یعنی شاہنامے سے شمشیر خانی مین جو کچھ لکھا ہے ترک سلطنت کیخسرو کا بیان ہے آئینہ روستان ہے سمجھا نا رستم و زال کا تمنا سلطان خوشخصال کا لہراسپ کا جانشین ہونا اور انکا برف مین دب جانا

زندہ کن داستان گذشتگان علی الخصوص فرمانروایان توران و ایران صاحب شمشیر و زبان مالک اقلیم سخنوری سرخیل شاعران فردوسی سحر بیان لکھتا ہے کہ بعد انتقال کیکاؤس بکیسٹھ برس حسب دلخواہ کیخسرو با فر و جاہ سلطنت کر چکا اور کوئی اندیشہ کسی کا دغدغہ نرہا ایک روز کارپردازان سلطنت امیر و وزیر حکیم مشیر ترقیخواہان دولت جتنے تھے سبکو جمع کیا پھر فرمایا کہ یہ جا جسکو سرائے فنا فجہ دنیا کہتے ہین عاریتہ جسمین اوترتے ہین گذشتنی اور گذاشتنی ہے شعر

| | |
|---|---|
| اگر صد سال مانی ور یکے روز | بباید رفت ازین کاخ دل افروز |

جو اوسکو دار ناپائدار سمجھے وہ اوسکی شادی یا غم کا اعتبار نسمجھے یہ جگہ ایک دن خواہ مخواہ چھوٹ جائیگی تخت کے بدلے تختۂ تابوت ہوگا لحد کے فشار سے ہڈی پسلی ٹوٹ جائیگی لطف یہ ہے کہ اسکو آپ چھوڑ دیجیے اسکی کشمکش سے کنارہ کرکے رشتۂ امید توڑ دیجیے عنایت پروردگار اگر شامل ہو تو فارغ البالی مین بڑی سلطنت جاودان حاصل ہو اب مین نے لہراسپ کو قابل فرمانروائی سمجھکے ولیعہد کیا نظم و نسق سلطنت ملک کا انتظام اوسکے قبضۂ قدرت مین دیا تم سب اوسکی اطاعت اور فرمانبرداری کرنا یہ رعیت پروری غربا نوازی کریگا انصاف اور عدل کا سررشتہ ہاتھ سے نہ دیگا تم سبکی چارہ سازی

کرے گا دامن امید تمہارا زر وجواہر سے بھر دے گا مجکو دل سے بھول جاؤ گے اوسوقت میرا یہ کلام یاد کرنا بے اندیشہ و غم باہم رہنا ستم رسیدوں کا دل شاد کرنا خلقت یہ بیان جانگداز سنکے رونے لگی جان کھونے لگی کہ ایسا سلطان والاشان قدردان کہاں پائینگے در و دیوار سے سر ٹکراکے مرجائینگے کیخسرو نے سبکی تسکین و تشفی کی خلوتسرا کی راہ لی رئیسوں نے یہ مضمون زال و رستم پہلوانوں کو لکھا دونون بر خلاف استعجال یعنی رستم و زال فوراً آموجود ہوئے پردے کے قریب ال ستود و خصال آیا آداب و تسلیم بجالایا سبب آمد خسرو نے پوچھا زال نے خلوت نشینی گوشہ گزینی شاہ کی بیان کی خسرو نے مضمون بسنا بق بر زبان گہرفشان سے دونونکو سنایا کہ بالفعل یہ خیال آیا ہے اس سے منہ چھپایا ہے تہمتن نے عرض کی داد رسی ایک ستم دیدہ کی عبادت صد سالہ کا مزا رکھتی ہے پھر بہر حضرت امور سلطنت ملاحظہ فرمائیں تین پہر خالق کی بندگی بجالائیں بادشاہ حق شناس نے جواب دیا کہ دل ایک دو طرف توجہ کرنہیں سکتا اور میں نے رویائے صادق میں دیکھا ہے کہ کوچ کا زمانہ اس مقام سے نزدیک ہے آپ الغرض مصلحت اندیش سے بہت دور ہے کہ یہ چند روز بھی بطور گذشتہ ہاتھ سے دیجیے سامان سفر تیجیے کیونکہ وہ راہ در پیش جہان میل ہے اور نہ سنگ نشان ہے نہ رہبر ہے نہ کوئی کاروان ہے عالم تنہائی میں یار نہ آشنا ہوگا خوف ہے کہ دیکھیے انجام کیا ہوگا

القصہ رستم و زال مایوس ہو کر گریہ کنان باہر نکلے یہ کہتے تھے

خردمند زین کار حیران شود | کہ زندہ کسی سوی یزدان شود
دریغ آن بلند اختر رای تو | کہ داند کہ گیتی چہ او را نمود
بزرگی و دیدار بالای تو | چہ گوییم کہ گوش این نیارد شنود

پھر حکم کیا کہ خیمہ ہمارا صحرا کے پر فضا میں بپا ہو حسب ارشاد کارپرداز بجالائے ایک ہفتہ جشن عظیم رہا در خزانہ گنج کھلا باب افلاس و احتیاج مسکین و غربا پر بند ہوا جو ذی حق تھے حوصلے سے زیادہ اسباب اور مال سبکو عنایت ہوا فقیر ہر ایک امیر ہوا مستغنی جوان و پیر ہوا یہ سب بانٹ کے جنگل کی طرف چلا بجد یک روز چشمہ معہود نظر آیا سبکو رخصت کیا اونہون نے عرض کی جو دم ہے زیارت سلطانی غنیمت ہے کیخسرو نے فرمایا یہان برف گریگی طوفان آئیگا زندہ گھر تک کوئی جانے نپائیگا یہ کہکے اوس چشمے میں در آیا پھر جو ڈھونڈھا بادشاہ کو نہ پایا فردوسی

ہمہ تنگدل گشتہ و تافتہ | سپردہ زمین شاہ نایافتہ

جب شاہ نامدار شاہ گردون وقار کو کھو چکے خوب سا رو چکے فریبرز نے کہا جو کچھ ہونا تھا ہو گیا اگر چہ زاری

فریاد وبیقراری سے اب کیا فائدہ صبر کرو دل پر جبر کرو اور کچھ کھاکے ایکساعت استراحت پاکے پھر چلو قول فردوسی

وزان پس چنین دید چون یکه بود ۔ زخوردن بسی خواب فتند زود ۔ ہم آنگاه برآمد یکی باد و ابر ۔ ہوا گشت بر سان چرم ہژبر

برآمد یکی باد و برف گران ۔ زمین شد سپید از کران تا کران ۔ فتند دید بیچاره گردان نیو ۔ چه طوس و فریبرز بیژن چه گیو

زمانی طپیدند در زیر برف ۔ یکی چاه کندند در ره ازرف ۔ نماند ایچکس را از ایشان نشان ۔ برآمد بفر جام شیرین روان

ایک شخص زندہ نہ بچا وہ مجمع برف کے تلے دبکے ٹھنڈا ہوا گودرز جو پہلے رخصت ہوکے پھر آتھا وہ راہ مین انکا منتظر تھا مجبور کسیکو احوال دریافت کرنیکو بھیجا اوسنے برف کے تلے سبکو جان بحق پایا تنفس زندہ نظر آیا

اب سلسلہ اور جھگڑا مقدمہ جرأت اسفندیار سے شروع لہراسپ کا ہوتا ہے روئین تن ہوتا ہے اور گشتاسپ کا بیان ق

بیارست آئین کیخسروی ۔ برافراخت آئین ہر خسروی ۔ کنون تاج و تخت لہراسپ شاه ۔ برآریم و ارانشانم بگاه

لہراسپ نے عدل و انصاف جسقدر کے زیادہ کیا کشش وجود مین دست ہمت بلند کرکے کیخسرو کو سبکے دل سے بھلایا ایرانی شکر یزدان بجالائے سبہوں نے اوسکے واسطے دست دعا بلند کرکے سر جھکائے پروردگار نے چار فرزند سعادتمند اوسکو دیے تھے آرداور سداسپ توکاوس کی بیٹی سے تھے اور گشتاسپ اور زریر کسی درامیر کی لڑکی سے تھے الاسپ مین گشتاسپ متین و دوربین خوش فہم زبردست شکیل فرمانروائی کی دلیل بہت عقیل تھا دبدبہ سلطانی پیشانی نورانی سے پیدا عزم و شان بشرے سے ہویدا تھا لہراسپ تعمر دیدہ جہاندیدہ تجربہ رسیدہ تھا وہ اولاد کاوس سے باسباب ظاہر زیادہ مانوس تھا بیشتر حکومت اور امارت کا کام انہین لوگونکو دیتا تھا اس سبب سے گشتاسپ ملول اور پریشان رہتا تھا دلکا حال کسی سے نہ کہتا تھا اگرچہ زبانی تو نہین طول ہوا مادہ معجود تھا زیادہ ملال ہوا گشتاسپ کو ترک وطن کا خیال ہوا سو سوار ہمراہ لیکے وہ ذی شان سمت ہندوستان بے اطلاع روانہ ہوا لہراسپ نے چوسنا زریر کے ہمراہ ہزار سوار کرکے بلوایا راہ مین جب دونون بھائی ملے باہمی شکایت اور گذشتہ حکایت بیان کی فردوسی

بکاوسیان خواهد نیکوی ۔ بزرگی و ہم افسر خسروی ۔ برو گفت گشتاسپ کامی نجوی ۔ ندار یکم نزد پدر آبروی

مراد تو ازداد و جای نیست ۔ بمغز پدر اندرون رای نیست

غرضکہ بمنت و زاری زریر نے پھر چلنے پر راضی کیا گشتاسپ نے کہا تیری خاطر سے چلتا ہون لیکن یہ شرط ہے

کہ وہی عہدہ مجکو ملے ورگنہ وطن سے آوارہ ہونگا باپ کے روبرو نہ ہونگا زریر نے قبول کیا اپنا مطلب
حصول کیا لہراسپ کے سامنے لایا باپ بیٹے کو ملایا مگر بدستور سابق وہی فتور رہا گشتاسپ کو خفت ہوئی
بیقرار ہوا بذات خود روم کیطرف وہ محروم فرار ہوا یہاں پھر تلاش ہوئی کسینے پتا پایا جو ڈہونڈہنے گیا خالی پھر آیا
یہ روم میں پہنچا کچھ دنوں گوشہ نشینی میں بسر اوقات کی دنکی رات کی جب فاقے سے حال زبون ہوا دل و جگر کہنے لگے
خون ہوا قدر دیوانی میں بخیال تحریر و تقریر گیا لیکن خلاف تقدیر کیا اونہوں نے جواب دیا کہ ہمیں حاجت نہیں
وہانسے مایوس بصد حسرت و افسوس بازار میں کسی لوہار سے کہا کہ میں مزدوری کو آیا ہوں اوسنے کہا اچھا پہلے
ہتھوڑا اوٹھا کے نہائی پر لگایا دونو نہیں ایک کو ثابت بنایا کام تو ناآشنائے کار دوسرے زبردست زور گرفتار
لوہار ڈرا اسکو کچھ نہ دیا مگر گہر سے نکالدیا فردوسی | ہمی رفت گشتاسپ دل دردمند | خروشان و جوشان ز چرخ بلند
آخرکار پریشان با دل نالاں شہر سے جنگل کو چلا ایک کھیت کی مینڈ پر بیٹھکے رونے لگا کھیت کا مالک مرد پیر
جہاندیدہ تھا اوسنے دیکھا کہ جوان بے مثل لاثانی گرد ایرانی بصد پریشانی سر در ہاہے دامن جیب آنسوؤں سے
بھگو رہا ہے اوسکو رحم آیا قریب آکے حال پرسی کی گشتاسپ نے شکایت بخت نحوست ایام سختی فلک
جفا سرشت کی کچھ بیان کی اپنی غریب الوطنی بھوک پیاس حسرت و یاس کہدی وہ گہر میں لایا شرط مہمان
نوازی ادا کی پیٹ بھر کے کھانا کھلایا اپنے کو مکان بتایا جب گشتاسپ نے اوسکا حال پوچھا اوسنے کہا میں
جگر خون نسل فریدون سے ہوں اس گوشے میں بیٹھکے کار دہقانی کرتا ہوں رنج میں زندگانی کرتا ہوں
گشتاسپ نے کہا یہ بھی نیرنگ چرخ سفلہ پرور و معاملہ فلک دون ہے کہ میرا جد بھی فریدون ہے القصہ دونوں میں
خوب جنسیت کے سبب سے الفت ہوئی یار غم سے چندے ایوان بسر لیل و نہار ہے یکایک طالع بلند گشتاسپ کا بیدار ہوا بخت
خفتہ بیدار ہوا اوس زمانے میں یہ رسم قیاصرہ تھی کہ جب بیٹی جوان ہوتی مجلس طرب آراستہ کرکے شاہ و
شہزادہ ہائے ہر شہر و دیار عالی تبار کو بلاتے بیٹی کو دکھاتے جسکو وہ پسند کرتی اوسکے ساتھ عقد ہوجاتا تھا
اون دنوں دختر کتایون نام پری پیکر گلفام قیصر روم کی بیٹی تھی کئی بار بادشاہ نے مجمع شاہزادہائے نامدار کیا
لیکن کتایون نے انکار کیا وجہ یہ تھی کہ گشتاسپ کو خواب میں دیکھا تھا اوسکی مائل تھی شمشیر محبت کی
گھائل تھی وہ نقشہ ہمیشہ پیش چشم تھا جب اوسکو اون لوگونمیں نپاتی شادی کا غم رسیدہ انکار کرجاتی

آخرکار اس بار قیصر نے جشن عظیم مقرر کیا اوسی رات پھر خواب مین گشتاسپ نظر پڑا پھولونکا دستہ ہاتھ مین
تھا اوسکی ٹہنی توڑکے کتابون کو دی وہ نیند سے چونک پڑی دم سحر بصد کر و فر پیراستہ ہوکے بیٹھی اور حکم ہوا
کہ جو شاہ و شہریار کی نسل سے ہو اس صحبت مین آئے وہ دہقان بھی گشتاسپ کو ساتھ لیکے سیر کنان
چلا جاتا تھا یہ صدا سنکے دونون در دولت پر پہنچے بمجرد نگاہ نظر اول مین کتابون نے پہچانا رفیق خواب بیدار مین
پایا سجدۂ خالق کو سر جھکایا اور پھولونکا دستہ شگفتہ ہوکے گشتاسپ کے ہاتھ مین دیا خزان رسیدہ کو باغ باغ کیا
قیصر جو مطلع کار ہوا سخت بیزار ہوا کہ مرد غریب الوطن مجہول النسب جاہل رنج و محن کو پسند کیا پھر گشتاسپ کو
پاس بلاکے حسب اور نسب پوچھا اسنے سچ سچ کہدیا قیصر کو یقین نہ آیا توری چڑہا کے منہ پھیر لیا مگر عہد شکنی
کے خوف سے کتابون کو حوالے کیا مگر مال و اسباب کی قسم سے خاک نہ دیا بلکہ گھر سے باہر کیا گشتاسپ
اوسکو لیکے خانہ پریشان بے سر و سامان بیابان مین رہنے لگا افلاس کے الم سہنے لگا آخر کو یہ اوسنے مقرر کی کہ
دریا کے پار جاکے گور کا شکار کرتا نصف گذریانون کو دیتا آدہا اپنے صرف مین لاتا روز کی آمد و رفت سے
گذریان یار ہوتے مددگار ہوتے اتفاقاً ایک امیرزادہ میرین نام آیا قیصر کی دوسری بیٹی کا پیام لایا اور تیسری بیٹی کو
اہرن نے طلب کیا قیصر تو کبیدہ خاطر ہو رہا تھا ٹال گیا جب دونون بہت ہوتے تو میرین سے کہا فلانے جنگل مین
بھیڑیا ہے جو تو اوسکا سر لائے تو تیرا مطلب آئے اور اہرن کو دمن اژدر مین بھیجا یعنے ایک جا ایک اژدر رہتا تھا
اوسکے قتل پر شادی ٹھہرائی یہ دونون سخت حیران پریشان ہوئے وہ کام نکر سکے مگر بوساطت گذریان
گشتاسپ سے ملے اپنا حال کہا کہ قیصر نے ہمکو اس حیلے سے ٹالا ہے جو ایسا امر مشکل ہمارے سر پڑا ہے
اوسنے تسلی کی کہا یہ کام کیا ہے تمکو پر اسن بیچا ہے خود اچا ہیگا تو تم دونونکا مطلب جلد بر آئیگا وہ اژدر اور
بھیڑیا بہت سہل مارا جائیگا پہلے تو بعزم قتل گرگ وہ شاہزادہ بزرگ چلا گذریان جو آگاہ تھے پیچھے سیر دیکھنے کو
ہمراہ ہوئے جب بھیڑیا نظر آیا شیر سے زیادہ اوسکا قد پایا گشتاسپ پر حملہ آور ہوا ناوک جگر دوز کا سینے
مین گذر ہوا اسپر بھی وہ حبیب ہاتھ کے لپٹ گیا شاہزادہ والا تبار نے خدا کو یاد کیا [illegible] پھر ڈالا
پھر سر کاٹکے لیچلا اور لاکے حوالے کیا قیصر اوسکا سر دیکھکے خود اوس جنگل مین گیا واقعی وہ ٹکڑے دیکھا
دیا نے پھر کر بیٹی کا نکاح کر دیا اب اہرن کی مدد کی باری ہوئی اژدر کے قتل کی تیاری ہوئی ایک خنجر دندانہ

تیار کیا اہرن نشان بتانیکو خائف ہمراہ ہوا جب اوسکے مسکن کے قریب یہ دونون غریب الوطن پہونچے اژدہا بو پاکے باہر آیا خونخوار شریر بار گشتاسب نے چند تیر پے در پے ایسے لگائے کہ اوسکے جسم مین سب کے سب تا پر درآئے خون بدن سے جاری ہوا سست ہوگئے جاری ہوا گشتاسب قریب گیا فردوسی

| | |
|---|---|
| سبک خنجر اندر دہانش نہاد | زدادار نیکی دہش کرد یاد |
| بزد تیز دندان آن خنجرش | ہمہ تیغہا شد بکام اندرش |
| ہمہ تیغ زہر تا گشت سست | بزہر و بخون پیکرش خود نشست |
| فرو ریخت مغزش بدان سنگ سخت | بگشت اژدہا [illegible] سخت |
| بکند از دہانش دو دندان سخت | پس آنگہ بیامد سر و تن شکست |

کیفر تیغ سے مغز اوسکا بہہ سا گیا

اوسکے دونون دانت نشانی اہرن کو دیے وہ قیصر کے روبرو لیا بادشاہ کو یقین نہ آیا کہا ایسے اژدر کا مارنا دیوکا کام ہے یا انس کیان سے یہ کوئی عالیمقام ہے مگر وہی وعدہ خلافی بری سمجھکے اوسکا بھی عقد کردیا اب ان تینون شخصونمین وہ ربط واخلاص بہم پہونچا کہ ایک جان دو قالب تھے ایکساعت جدا ایک جدا نہوتے جبتک نسوتے اور شہزادیان بھی پاس بے وسواس ایکجا رہنے لگین آخر کو یہ خبر قیصر کے گوش زد ہوئی کہ تیرا داماد اول انکار پھر اقرار پھر اول جو اکھڑیا اور اژدہا اوسی نے مارا ہے انکا کام نکالا آفت عظیم کو ٹالا ہے فرط جرأت سے اس مقدمے کو نالائق جانکے اپنا نام نکیا تھا کہ کچھ ایسا بڑا کام نکیا تھا قیصر روم نے بڑی دہوم سے گشتاسب کو بلایا عذر ایام گذشتہ برزبان لایا پھر لشکر ظفر پیکر کا سالار کردیا مختار کردیا لڑائی گشتاسب کی الیاس والی خزر سے اور بعد فتح شہرہ پایا اور اپنی ہیبت السلطنت مین جانا جب لشکر کا سپہ سالار گشتاسب نامدار ہوا فتح و نصرت نے استقبال کیا ہمت نے ملک ستانی کا خیال کیا پہلے نامہ والی خزر الیاس کو لکھا کہ اتنے دنون بیفکر غیر ملک کی سیر کرتے تھے اب دست بستہ حاضر ہو بلکہ وبال بندگان سلطان روم کو سونپو وہ سنکے آمادۂ نبرد مستعد کارزار ہوا الرتیکو تیار ہوا یہانسے گشتاسب نے فوج لیکے کوچ کیا سلطان روم بھی اون دونون داماد و نکو ساتھ لیکے سیر دیکھنے چلا القصہ طرفین کی سپاہ رزم جو جنگجو آہ و یدو ہوا یعنی آراستہ ہوئین لڑائی کی تیاری ہوگئی موت کی گرم بازاری ہوگئی

| | |
|---|---|
| چکاچاک برخاست از ہر دو سوے | زخون شد ہمہ ہمچو جوی جوے |
| دریادہ بر آمد ز ہر دو سپاہ | تو گفتی بر آمیخت با شیر ماہ |
| بجنبید گشتاسب از زیر صف | یکی بارہ زیر اژدہا یکف |

پرسے تیر ملکے الیاس کو پکارا وہ بھی گھوڑا اچپکا کے روبرو آیا گشتاسب نے فرصت نہ لینے دی نیزہ
جوشنین بند کیکے گھوڑے سے گرایا پھر آپ کو دیڑا ہاتھ باندھکے قیصر روم کے سامنے آیا فوج مخالف یہ جیتی
اور جرات دیکھکے بھاگی شہر خزر قبضے مین آیا انتہا کا مال اسباب خزانہ پایا قیصر نے گشتاسب کا مرتبہ حد سے
فزون کیا ایک روز گشتاسب نے فوج کے نامدار سالار طلب کرکے عزم جنگ ایران بیان کیا لہراسپ نے لڑنیکا
سامان کیا سبنے متفق جواب دیا کہ الیاس نہو وہ بادشاہ جرار آزمودہ کار ہے اوسکا مقابلہ بہت دشوار ہے
گشتاسب نے قیصر سے کہا تمہارے سردار پہلوان نامدار لہراسپ کا پاس کرتے ہین لڑنے سے ہراس کرتے ہین
مین با معدودے چند لڑونگا فتح کرونگا تم نامہ لکھو کہ یا ملک نصف بانٹ دو یا سر میدان نکلکے لڑو اوسیدم نامہ
تیار ہوا اور قالوس نامہ دار ہوا جسدم لہراسپ کے روبرو پہونچا وہ نامہ پڑھکے بہت ہنسا کہ ایک خزر کے
ہاتھ آنے سے تھوڑا ملک پانے سے قیصر کو بہت غرور ہوا ہمسے برسر فتور ہوا پھر قالوس سے لڑائی کا
حال پوچھا اوسنے گشتاسب کی شوکت وشان بیان کی کہ داماد اوسکا والا نژاد دیو ہے بصورت انسان
مثل باز آیا خانہ زین سے صید زبون کیطرح الیاس کو قیصر کے پاس لیگیا لہراسپ نے فرمایا اس جلسے مین
کیسی صورت اوس سے ملتی ہے قالوس نے زریر کیطرف اشارہ کیا کہ یہ نوجوان بھی شوکت وشان
رکھتا ہے لہراسپ نے کہا خیر از ماست کہ بر ماست جواب لکھا کہ فقط فتح جنگ الیاس پہ اتنے بد حواس ہوئے
کہ کسیکا لحاظ و پاس نہ ہا سوال بیجا ہمسے کیا اگر سیتو باج وخراج بھیجا تو خیر ورنہ تختگاہ روم مسکن بوم شوم
بنادونگا نام سبے نشان ہوجائیگا وہ بسا بسایا ملک ویران درودیوار پامال سم سپاہ گردنکشان ہوجائیگا
جواب لیکے وہ تو رخصت ہوا بعد چندے زریر کو نامہ تحریر کرکے دیا کہا اونکو قیصر کے پاس جانا سخنان صلح و
آشتی زبان پر لانا اور شبکو گشتاسب کی ملاقات کرکے سمجھانا کہنا ہمسے غلطی ہوئی خانہ خانہ شماست
بے تکلف چلے آؤ یہ تخت وتاج مبارک ہو ہم تنہائی مین بیاد حق مشغول ہین تمہارے مطلب حصول ہون
زریر روم مین داخل ہوا خبر ہوئی کہ پسر لہراسپ پیغام لایا ہے نامدار بنکے آیا ہے قیصر نے اعزاز واکرام سے
طلب کیا گفتگو رہی رخصت ہوکے مکان پر آیا گشتاسب کے پاس گیا دونون بھائی بغلگیر ہوکے روئے زریر نے
بتقسیم کہا کہ باپ اب سلطنت سے بیزار ہے تمہارا طلبگار ہے یہ باتین سنکے حب وطن الفت مادر وپدر طبیعت مین

نفیس زن ہوئی اوسی صبحکو بصد تجمل وشان کتابون کو ساتھ لیکے سوے ایران روان ہوا جب برد آیا لہراسپ تخت سے اوٹھا بیٹے کو گلے سے لگایا پیار کیا گہرہاے اشک کو نثار کیا اور تخت زرین قریب بچھوا کے بٹھایا اوسیدم سلطنت سے ہاتھ اوٹھایا فقیرانہ لباس حق شناسی پہنکے بلخ کو روانہ ہوا وہان ایک مکان مثل خانہ کعبہ بنا کیا تھا اطراف وجوانب سے لوگ اوسکی زیارت کو آتے تھے مطلب پاتے تھے اوسکے حجرہ مین جاگزین ہوا خلوت نشین ہوا فردوسی

بپوشید جامہ پرستش پلاس
خرد را جہان کرد باید سپاس
چو گشتاسب را داد لہراسب تخت
فرود آمد از تخت و بربست رخت
سبلخ گزین شد بدان نوبہار
چو یزدان پرستان بدان روزگار

ایک سے بیس برس لہراسپ نے سلطنت کی اور رستم کی پہلوانی جانفشانی یہین تک ختم ہوئی یہا سے کارزار اسفندیار کا مذکور ہے ہفتخوان کا جانا اور میدان داری ہے روئین تن کی باری ہے فردوسی

زابیات گفتم من این سی ہزار
کہ نامہ رستم نامدار
کنم نامہ بر نام اسفندیار
دگر سی ہزار ار بود بخت یار

یہا سے جنگ و جدال رستم و زال موقوف ہوئی اسفندیار با وقار روئین تن صف شکن کا قصہ شروع ہوا کہ گشتاسب تخت پر بیٹھا اور زردہشت مقرب ہوا آتش پرستی نے لاعلاج رواج پایا فردوسی

چو گشتاسب شد بر تخت پدر
کہ فر پدر داشت و بخت پدر
بدان فر او مارا کلاہ بزرگ
کہ بیرون کنم از رہ شیر و گرگ
منم گفت یزدان پرستنده شاہ
مرا ایزد پاک داد این کلاہ
ہمہ رسم شاہان بجا آوریم
بدان ایدین خدا آوریم

قیصر روم کی بیٹی سے دو لخت جگر نور نظر حاصل ہوئی ایک پشوتن رونق انجمن دوسرا ختم گذار اسفندیار روئین بدن گشتاسب عجب شہریار ذی اقتدار ہوا کہ ضعیفون کو زور دیا گردن کشون سے کار جبہہ سائی لیا ارجاسب والی چین ماچین کہ نسل تور سے تھا شاہان عجم سے تھا دیو و پری تک رام تھے لونڈی غلام تھے گشتاسب بھی بصد افتخار باج گزار تھا قضائے کار اوسی زمانہ مین زردہشت نام نطفہ خلط دشمن اسلام پیدا ہوا اور کسی تقریب سے اوسنے گشتاسب کی حضور مین باریابی خلوت کی نوبت آئی عالم تنہائی مین اوس پیر شیطان سنے بدر غلان کر آتش پرستی کے کلام متمکن خاطر بادشاہ پر اختتام کیے اس حیلے سے رام کیا تہ دام کیا پھر ایک درخت مع برگ و بار سحر سے تیار کیا اور یہ کیفیت اظہار کی کہ جو اسکا پتا کھا لیگا اوسکا

رنگ اگرچہ تیرہ ہو روشن ہو جائیگا جب یہ مقدمہ تجربے مین درست آیا اوسنے باغ سبز دکھا کر زیادہ اعتبار پایا فساد کی شاخ کا لگاؤ ہوا چنگاری کا الاؤ ہوا قضا بادشاہ بلخ مین آیا بیمار ہوا اور مرض کے طول سوا قریب ہلاکت نوبت پہونچی وہ گم کردہ راہ علاج کرنے لگا صحت کامل ہوئی اب خلوت و جلوت مین بار پانے لگا مراد حاصل ہوئی نیا شگوفہ پھلایا یہ کلمہ زبان پر لایا کہ مین رازدار حق ہون پیمبر برحق ہون بہشت اور دوزخ پر مجکو اختیار ہے بارگاہ کبریا مین میرا اعتبار ہے اور وہ کتاب ژند و استا آسمانی ہے میری نبوت کی آیت ہے نشانی ہے جو اوسپر عمل کریگا اوسپر نظر عنایت عز و جل کریگا گشتاسب نے باوجود کہن سالی ابلہ فریبی و مہر کا کھایا مرا مستقیم مسلک قدیم سے پھر کر آتش پرستی کے طریق پر آیا فردوسی

چو بشنید از و شاہ دین او
پذیرفت و راہ و آئین او

کچھ دنونکے بعد اوس گبر نا ہنجار نے یہ اظہار کیا کہ آج مجکو معراج ہوئی تا عرش گذر ہوا جلوہ حق منظر ہوا فردوسی

خداوند را دیدم اندر بہشت
دل و جانم آسودگی زا بہشت

اب وزیر زر گشتاسب اسکے حلقہ اطاعت مین آنے لگا نئے نئے گل کھلانے لگا ایکدن زردہشت نے کہا ارجاسپ کو خراج دینا کیسا جسدم تو عزم کریگا چین ماچین زیر نگین ہے اس کہنے پر نامہ تحریر ہوا کہ بادشاہ چین سے دست بردار ہو یا آمادہ کارزار ہو یہ نامہ جو ارجاسپ نے دیکھا سمجھا کہ اوسی بے دین نے یہ آئین نکالا دین و دنیا دونون مین رخنہ ڈالا جواب نامہ بلاتاخیر تحریر کیا فردوسی

شنیدم کہ راہی گرفتی تباہ
تو اورا پذیرفتی و دینش را

ترا روز روشن از و کرد سیاہ
بیاراستی باہ و آئینش را

بیامد فرود زیکے پیر فریب
ازان پس کیا بیز زیر تراشاہ گرد

ترا دل پر از بیم کرد و نہیب
یکے پیر جادو ترا گمراہ کرد

اور افسوس کی جا مقام غور کا ہے کہ تیرا باپ درحق پرست یزدان شناس ہے اور تو اوسکی زندگی مین بدمست ناسپاس ہے میرے تیرے اب لڑائی ملک و مال کی نہین ہے مین جہاد کرونگا تیری سلطنت برباد کرونگا بیخ مخلفت کا نیز نکال خلق کو ہتکڑیے مین ڈال اور اوس نامرسل گمراہ کو روسیاہ کرکے شہر بدر کر ورنہ مجکو دشمن دین سمجھنا

بیا گیم این نامہ تا یک دو ماہ
نوشتم یکے نامہ دوستدار

کہ کم کشورت را سراسر تباہ
کہ در دین و نیاست آید بکار

زمینت بسر اسپ سوزم ہمہ
بگفتم ہمہ گفتنی سر بسر

بتاراج و کشتنت بندم ہمہ
تو در نزد خاندرین نامہ نگر

یہ نامہ تمام کرکے جادو کی مہندو یو کے ہاتھ روانہ کیا جب گشتاسپ کے پاس نامہ آیا اوسنے زردہشت کو کہا

بادشاہ نے فرمایا کہ جو تو نے اسکو مار لیا تو میں نے یہ تخت و تاج آج تجھکو دیا فردوسی

که چون باز گردم ز رزمگاه  باسفندیارم بود تاج و گاه
سپه ایمن پیشش پیرو کنم  ترا خسروی تاج بر سر نهم

بہزاد گھوڑا جو خود کا تہا اسفندیار اوسپر سوار ہوا بیدرفش سے دو چار ہوا فردوسی

بینداخت او تیغ زهر آبدار  گرفت آنگهی تیغش اسفندیار
زدش نیزهٔ آبگون بر جگر  چنان کز دگر سو برآمد درو

ہوسی گرم تخریبی چستی اور تیزی میں سر اوسکا کاٹکے زیب فتراک کیا جسم تہ خاک کیا پہر ارجاسپ پر حملہ آور ہوا لشکر زریر بہ ہوا تورانی اوسکا سر دیکھکے حیران ہو کر بہاگ نکلے ارجاسپ بہی ٹہر نسکا تا ناچار جنگل کیطرف منہ اوٹھایا باقی ماندون نے ہتیار ڈالدیے جانکی امان چاہی اسفندیار کی دہشت ایسی دلمین سمائی گشتاسپ نے سبکی جان بخشی کی ایذا نہ دی پہر خود زریر کی لاش پر آیا نالہ و آہ کیا حال بہت تباہ کیا فردوسی

چو او را چنین خسته دید  برین جامه خسروی بر درید
چنین گفت کای شاه گردان بلخ  همه زندگانی مرا گشت تلخ

جاماسپ وزیر نے یہ تدبیر کی کہ طرفین کے کشتے شمار کرو یہ کار کرد فردوسی

ز ایرانیان کشته شد سی هزار  هزار و صد و شصت نامدار
ازان دشمنان کشته شد صد هزار  وزان هشتصد سرکش و نامدار

القصہ گشتاسپ کی فتح ہوئی زردہشت کی دونی قدر و منزلت بڑہی فردوسی

بیاورد سالار اسفندیار  بدست اندرون گرزهٔ گاو سار
چو شاه جهان روی او را بدید  ز جان و جهانش دل بر گزید
همه کار ایران مر او را سپرد  که زو دید هم مردی و دستبرد

جب گشتاسپ نے اسفندیار کو اختیار دیا ولیعہد کیا کہا اب آرام کے دن گئے کشور ستانی اور ملک گیری کا ہنگام ہے اسمین آبرو ہی تمام ہے پہلے اسفندیار نے روم میں دہوم مچائی قیصر کو زیر فرمان کیا زردہشت کے دین میں لایا کتاب ژند و استا نے رواج پایا وہانسے ہند کا سامان کیا ہندوستان میں رنگ جمایا اپنا مذہب سبکو سکہایا پہر یمن لیا زردہشت کا نام روشن کیا

بهر جا که آن شاه بنمود روی  نیامد کمینه کسی پیش او
ازو دین گذارش همی خواستند  همه دین او را بیاراستند
همه امر او در الفرمان شدند  سر سرکشان حلقه بهان شدند

جب روم میں اور روم کی سرزمین قبضے میں لایا اور ہند تک زردہشت بدبخت کا ڈنکا بجایا گشتاسپ نے بلا کے گرفتار فیل و خوار کیا بعد ملکون کی فتح کے تہنیت نامہ اسفندیار نے گشتاسپ کو لکہا کہ باقبال

لازوال شاہ لتنے ملک تخت حکومت آئے اور سب نے مذہب زردشت قبول کیا مین نے اپنا مطلب حصول کیا آئندہ جو حکم ہو بجا لاؤن گشتاسب بہت خوش ہوا وزیر امیر سبکو طلب کیا نامہ دکھایا اتفاقا گرزم نام پہلوان تھا کہ وہ عداوت دلی قساوت قلبی اسفندیار سے رکھتا تھا اور منتظر وقت پا کرتا تھا اوسنے موقع پایا خلوت مین بادشاہ سے کہا کہ اسفندیار بہت زور پر چڑھا اگر اوسکے عزم فاسد سے بادشاہ مطلع نہوا اوسکے سر پر بیج ہوا سلی ہے کہ بیانین اپکو بند کرکے زندگی تلخ کرے لیبر باب سلطنت بیدغدغہ غیر اپنے اوپر کہتوے فردوسی

| ترا | بشاہی ہمی بپسند د ترا | بر آنست کانون ببندد ترا | کہ او را بزرم اندرون نیست یار | تو دانی کہ آنست اسفندیار |
|---|---|---|---|---|

اس خبر وحشت اثر سے گشتاسب کو ایسا فشاء متردد ہوا کہ تین دن تک ساغر مے ناب کاسہ شراب ہاتھ سے نچھوا نہ صحبت مین کسی کو بار دی نہ اجازت اجراے کار دی چھٹے دن جاماسپ وزیر سے فرمایا کہ تو جاکے جلد اسفندیار کو تنہا بلالا جاماسپ اسفندیار کے پاس بہ حواس پہونچا نامہ طلب حوالے کیا اسفندیار نے کہا کہ مینے خواب مین دیکھا ہے کہ بادشاہ مجھے خفا ہے جاماسپ بولا کہ خواب تیرا اچھا ہے وہ بولا کہ کیا خوف نہی ہوتا ہے مینے ملک فتح کیے زردہشت کے دین کو اسفندر رواج دیا سرکشو نسے باج لیا اب تو مجکو کیا صلاح دیتا ہے جاماسپ نے کہا چلنا ہر کیف اچھا ہے اسفندیار نے بہمن کو جانشین کیا فوج و لشکر وہین چھوڑا تنہا گشتاسب کے پاس حاضر ہوا بادشاہ نے کہا ملک ستانی سے لتنے دنونکی حکمرانی سے نخوت اور غرور نے تیرے سر پر فتور مین خلل پایا ہی تجکہ آیا اسفندیار نے جواب دیا کہ گوشہ کلاہ آسمان پر پہونچاؤن کہ خاک پاے شاہ ہون امیدوار عفو ہون ہر چند ناکردہ گناہ ہون گشتاسب نے ندیمون سے پوچھا کہ جو بیٹا باپ سے پھر جاے وسوسہ شیطانین گھر جاے اوسکا علاج کیا ہے سبنے عرض کی قید کرنا روا ہے غرضکہ فورا مسلسل اور مطوق کرکے قید سخت مین گرفتار کیا

| زمان تا زمان زار بگریستے | بدان تنگی اندر ہمی زیستے | ز تخت اندر آمد بگشت بخت | مرا در انجام بستند سخت |
|---|---|---|---|

اسفندیار کو قید کرکے گشتاسب سیستان مین آیا رستم اور زال کو اپنے طریق مین لایا دو برس وہان صبح و شام قیام کیا بہمن نے جو باپکی گرفتاری ذلت و خواری سنی فوج کو جواب دیا آپ کید امین باپکی خدمت مین آیا ارجاسپ اسفندیار کی قید کا حال اور گشتاسب کا ہونا پیش رستم و زال سنکے خوش ہوا کہرم کو بھیجا اوسنے لہراسپ کو مارا بلخ مین کہرام مچادیا

ارجاسپ کو خبر ہوئی کہ اسفندیار زندان میں ہے اور گشتاسپ بیتاب نہیں ہے خالی میدان دیکھکے کہرم اپنے بیٹے کو فوج
بھیجا جب بلخ میں داخل ہوا غلغلہ مچا لوگ لہراسپ پاس آئے ہر چند اوسنے لڑنے سے انکار کیا لیکن سنا نا مجبور ہو
اوسکے رفیق قدیم عبادت میں ندیم تھے سبکو ساتھ لیکے لڑنیکو آیا فردوسی

| ز کہرم چو لہراسپ آگاه شد | | غمین گشت با رنج ہمراه شد | | ز جائی پرستش بنا ورد گاه | | نشستند بر نہاده کیانی کلاه |
|---|---|---|---|---|---|---|

القصہ جنگ عظیم ہوئی آخرکار تھوڑے تھوڑے بہت بہت ستے ہیں لہراسپ زخمی ہو کے گھوڑے سے گرا طالع برگشتہ ہوا
نصیب پھٹا فردوسی

| جہاندیده از تیر ترکان بخست | | نگونسار شد مرد یزدان پرست | |
|---|---|---|---|

کہرم نے لڑائی فتح کی
گبرونکو قید کیا آتشخانے جلائے مکان کھود ے کتاب ژند واستا کو چاک کیا آتش پرستونکو ہلاک کیا گشتاسپ
کی ایک بی بی بلخ میں رہتی تھی قبل از شکست گھوڑے پر سوار ہو کے فرار ہوئی سیستان پہنچی سب حال بیان کیا
گشتاسپ وسیدم روانہ ہوا رستم حیلہ کر کے رہگیا بادشاہ اوسکے اغماض سے سخت ناراض ہوا ہنوز گشتاسپ
بلخ میں پہنچنے نپایا تھا کہرم آیا راه میں لڑائی ہونے لگی ادرا وسی روز ارجاسپ بھی ملک چین سے اوس
سرزمین میں با فوج ظفر موج داخل ہوا ایرانی بہت گھبرائے الاجرم جنگ ہار اور بھاگ یار انتھا فردوسی

| برآمد ز ہر سو دم بوق و کوس | | زمین آہنی شد سپہر آبنوس | | اگر دانه رون تیر چون ژاله بود | | ہمه دشت از ان جنگیان لاله بود |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدر رانه بد بر سپہر چائے مہر | | ہمه منتظر تا چه آرد سپہر | | سرانجام گشتاسپ شد سوئے پشت | | بدان انکه شد روزگارش درشت |

ترکون نے تعاقب کیا وه قلعے میں جا کے چھپا مجبور جاماسپ سے تقدیر آسمانی تدبیر دفع بلائے ناگہانی پوچھی
اوسنے جواب دیا کہ اسفندیار پر اس لڑائی کا دار و مدار ہے بغیر اوسکے فتح دشوار ہے اوسیدم گشتاسپ نے
جاماسپ کو کیدان بھیجا نامہ عذر آمیز اپنے ہاتھ سے بیٹے کو لکہا کہ بیٹے تیرے دشمن کے کہنے پر عمل کیا
اپنی سلطنت میں خلل کیا جب نامہ اور جاماسپ اسفندیار کے پاس پہنچا وه بہت بگڑا اور شکایت باپکی گرزم کی
عداوت سبب بیان کی غرضکہ جاماسپ نے نشیب و فراز سمجہا کے باہر لے آیا دیکھکے گشتاسپ اوٹھا گلے لگا کر
سہو کو اپنی اوسکی خاطر سے محو کیا اور گرزم کے قتل کا حکم دیا پھر فوج فزون از شمار مع مردان کارگزار ہمراه
کر کے جنگ ارجاسپ نامزد کے ارجاسپ اس خبر سے اندیشناک ہوا کہرم کو مقابلے میں بھیجا جب سامنا ہوا گرگسار
دو بدو جنگجو ہوا اور تیر بلا تاخیر اسفندیار پر لگایا رو ئین تنی نے بچایا اسفندیار نے کمند پھینکا کے جھٹکا جو دیا خا

زمین سے بر دکے زمین آیا | **فردوسی** | بنام جہان آفرین کردگار | بیفراخت در گردن گرگسار

بہ بند اندر آمد سر و گردنش | بخاک اندر افتاد عریان تنش | اور گشتاسپ کے سامنے اپنے لشکر مین لایا پھر جو حملہ کیا ت

وزان پس سوی میمنہ حملہ کرد | عنان بارہ تیز تگ را سپرد | صد و شصت گرد دلیران بکشت | چو کہرم جہان دید بنمود پشت

کہرم میمنہ سے میسرہ مین اور میسرہ سے قلبگاہ مین اپنے باپ کے پاس آیا پھر کسی تاب نہ لایا دونون طرف کی سپاہ کینہ خواہ غٹ پٹ ہو گئی خوب تلوار چلی آخر کار شل بخت برگشتہ ارجاسپ نے منہ اوٹھایا بھاگ نکلا اسفندیار نے حکم دیا چینی اور تورانی زندہ نہ بچے **فردوسی**

بخون غرق شد سنگ و خاک گیا | بکشتی بخون گر بدی آشنا

بیفتاد آن لشکر کینہ خواہ | دل پر زکین در پی آن سپاہ

ہمہ کشتن دشمنان ساختند | بہ کالا گرفتن نپرداختند

القصہ با فتح و ظفر وہ پدر و پسر شادیانے بجاتے بلخ مین داخل ہوئے کچہ دنکے بعد گشتاسپ نے اسفندیار سے کہا کہ تیری بہنونکو ارجاسپ لیگیا ہی کلنک کا ٹیکا دے گیا ہے اسکا کیا علاج اسفندیار نے جواب دیا کہ وہان بہی جاؤنگا اگر طالع مددگار ہی چہڑا لاؤنگا گشتاسپ نے عہد کیا کہ جسدم مع الخیر تو لے آیا مین سلطنت سے ہاتہ اوٹھایا تخت و تاج تیرا ہوگا عبادت خالق اور گوشہ نشینی کام میرا ہوگا پہر اسفندیار نے کہا گرگسار قید ہی کئی بار مجہسے منت و زاری ہو چکی ہے خدمتگزاری اور جان نثاری کا وعدہ کر چکا ہی اگر وہ میرے ہمراہ ہوگا تو ضروری حقیقت راہ اور کیفیت اوس مقام کے خوب آگاہ ہوگا بادشاہ راضی ہوا گرگسار کو سامنے بلا کے رہا کیا اسفندیار کے ہاتہ مین اوسکا ہاتہ دیا مین تن اوسکو اپنے مکان پر لا تسلی کی وعدہ ہائے مستحکم بشرط خدمت اوس سے کئے اب استان ہفتخوان کی ہے کہ اسفندیار نامدار بارہ ہزار سوار اور گرگسار کو مع پشوتن سالار انجمن کے لیگیا ف

اکنون بر سر ہفتخوان آمدم | ازان داستان قصہ خوان آمدم

کہ جب اسفندیار گرگسار کو مکان مین لایا دلاسا دیا سمجہایا کہ میرا عزم سمت روئین دژ ہے جو زندہ وہان سے پہرا اور قیدیونکو چہڑا لایا تو ایران اور توران کی سرزمین سے جو ملک تجکو پسند ہوگا بشرط رفاقت تجہی دونگا اور اگر پیچ کیا کوئی فریب دیا تو فوراً تیرا سر قلم کرونگا فردوسی

اگر ہیچ کژی بگردد دروغ | درخت نگیرد بر من فروغ | میانت بخنجر بسازم دو نیم | دل انجمن گردد از تو بہ بیم

گرگسار کہنے لگا کہ جسقدر کہا چکا ہون لڑنے کا مزہ پا چکا ہون مجہسے دلجمعی کیجئے پہر اسفندیار نے پوچہا راہ کونسی اچہی ہے کس مین ضرر ہی کس مین کس چیز کا خوف و خطر ہے وہ بولا تین راہین ہین ایک مین آبادی مسے

سراسر فرحت و شادی ہے دوسری راہ دو ہفتے کی ہے آبادی کم ہے مگر از رشتۂ غم ہے تیسری راہ سات دنکی ہے گرچہ بہت پر خطر ہے قضا کا ہر منزل مین مقام ہے بلا کا گھر ہے زندہ و سالم گذرنا بہت دشوار ہے

اوس راہ کا قصہ بیکار ہے فردوسی

بہر دو رہ بیر تا ہفت کس — بگر کشتن خویشتن کس ندید
بیابان بی آب و ہموار سخت — کہ چون باد خیزد ہمہ بر درخت

کہ بر ہفتخوان ہر گزاد شہریار — ہمہ دیو افسونگر و کامگار
بیابان شیر و گرگ است و اژدہا — کہ از چنگشان کس نیابد رہا

یہ قصہ سب سنکے اسفندیار نے بارہ ہزار سوار جرار آزمودہ کار جہاں دیدہ کے ہمراہ لیے بشوتن اپنے بھائی کو فوج کا سالار کیا گرگسار ساتھ ہوا اس انداز سے پہلی منزل میں چلا جسدم اپنی سرحد سے بڑھا اور دشت مصیبت مین قدم رکھا گرگسار سے پوچھا آج کس کا سامنا ہوگا اوسنے کہا کہ دو بھیڑیے ہین کہ اونکے دانت فیل مست کے پہلو سے آنت نکالتے ہین دیکھتے ہین نہ بھاگتے ہین غرضکہ جاتے جاتے قریب شام ایک مقام پر وہ دونون گرگ باران دیدہ پیل پیکر نظر آئے اور فوج پر جھپٹے اسفندیار نے باران تیر کی تدبیر کی ہر ایک بمدار تیر کی بوچھار کرنے لگا زخمی ہو کے وہ گرے تلوارونکو حکم کیا ایک کا اسفندیار نے دوسرے کا بشوتن نے سر قلم کیا فردوسی

ز ہیبت فرو ماند از بن گرگسار — ز گرگان جنگی و اسفندیار

کہ بر سہون نے بخوف و خطر اوسی مقام کیا تمام شب راحت سے آرام کیا دوسری منزل کا حال ہے شیر و شنگ و جدال ہے کہ دید بازی چرخ کا رنگ نیا دوسرا ہے جسدم آہوے چین بعد زینت تزئین مرغزار چرخ اخضر مین رم کرنے لگا تیر کی عالم کی اپنے جلوے سے کم کرنے لگا کوچ ہوا گرگسار نے عرض کی دیشت شیر و شیر ببر نے ناخن و دندان سب کے خنجر سے تیز ہین مردم درگوشت خور سخت خونریز ہین اونکے خوف سے گاوزمی نے زیر زمین منھ چھپایا ہے انہون نے آسمان سر پر اوٹھایا ہے اسفندیار نے کہا دیکھنا کہ بمدد داور دادگستر جسے اونکو مارتا ہون سر بریدہ اونکا خنجر سے اوتارتا ہون غرضکہ مہر زروبار زیر فلک پر جلوہ گر تھی کہ وہ نرہ شیر دوسری ادسکی مادہ خونریزی کی آمادہ نکلی شہزادۂ عالی وقار اسفندیار نے چستی و چالاکی دست و بازو سے کار لیا دونونکو ایک حملے مین مار لیا تیسری منزل کا بیان ہے حیرت کی داستان ہے کہ کس توانائی سے وہ اژدہا مارا گیا جسدم خنجر زر افشان آفتاب نے مصر سے شام مشرق سے کھینچا درہم و برہم سپاہ انجم ہوئی راتکی سیاہی گم ہوئی رخ روز جلوہ افروز ہوا تیسری

منزل کا حال گرگسار سے اسفندیار نے پوچھا اوسنے دست بستہ عرض کیا فردوسی

| یکے اژدہا پیشت آید دژم | کہ ماہی ز دریا برآرد ز دم | ہمی آتش افروز داز کام او | یکے کوہ خارا ست اندام او |
|---|---|---|---|

اسفندیار کو تامل ہوا اندبیر سوچنے لگا حکم کیا کہ ارابہ جلد درست ہوا اور تلوارین تیز خنجر خونریز اوسمین نصب کرکر جب تیار ہوا اوسمین سوار ہوا پٹ اوسکا بند کیا جسم کو بے گزند کیا جب کوچ ہوا جسدم اوس موذی کے مکان سے نزدیک ارابہ قریب ہوا ابدہا کے نکلا ارابہ اور گھوڑے بچھوٹے ایک دم مین حلق تک پہونچے فردوسی

| ز دور اژدہا بانگ گردون شنید | خروشیدن اسپ جنگی بدید | ز دریا اندر آمد چو کوہ سیاہ | تو گفتی کہ تاریک شد چشم شاہ |
|---|---|---|---|
| ہمی بست اسپ از گزندش رہا | بدم درکشید اسپ را اژدہا | فرو برد اسپان گردون بہم | بصندوق در مرد جنگی دژم |
| بکامش چو تیغ اندر آمد بماند | چو دریا و تیر اژدہا بر فشاند | ز نیرون تو انست کردن بکام | کہ شمشیر تیغ و کمش تمام |
| برآمد ز صندوق مرد دلیر | بغرید بر اژدہا چو شیر | بشمشیر مغزش ہمی کرد چاک | ہمی مغز زہرش برآمد بخاک |

ارابہ جو اژدہے نے منہ مین لیا خنجر و شمشیر سے حلق سب چھد گیا نالو کا زہر منہ سے گر گیا موت کا فرزند بانیھر گیا اسفندیار جو صندوق سے نکلا اوسکا قد و قامت دیکھکے بہت گھبرایا پھر تیغ آبدار سے سر اوس خونخوار کا کاٹا لیکن زہر اتنا اثر کر گیا کہ غش آیا ملازمان سرکار ہوشیار آکے لگے آب چھڑکا نشتر لاکے اوسکے کہانے سے طبیعت بحالت اصلی آئی سب فوج شکر کا سجدہ بجا لائی منزل چہارم کا استفسار گرگسار سے کیا وہ بولا زن جادوگر منظر بدخو ہے دوسرا اوسکا شیدا غول ہے اوسکا بھی کیا عرض کرون جو طول ہے چوتھی

## منزل سامنا زن فاجرہ ساحرہ کا اور قتل کرنا اوس نامعقول غول کا پھر آگے بڑھنا

جسدم خاتون جہان عشوہ کنان ہودج زنگار مین جلوہ گر ہوئی شب گذر گئی یہان سحر ہوئی اسفندیار سوار ہو کر چکا نقارہ ہوا ڈیرہ خیمہ لدنے لگا اثناء راہ مین ایک دشت سبزہ زار پر فضا ملا ہر سمت باغ سے زیادہ بہار تھی جا بجا کیفیت گل و خار تھی شاہزادہ عالی منزل نے وہان مقام کیا بزم طرب درست ہوئی بادہ گلرنگ کا دور رہا مزاج کا ڈھنگ نشا ہے کی ترنگ مین کچھ اور ہوا کہ دفعۃً وہ زن فاجرہ بالباس فاخرہ وارد ہوئی بصد زاری اسفندیار سے کہنے لگی کہ مین شاہزادی ہون گردش بخت سے تاج و تخت مجھسے چھوٹا مصیبت کا آسمان مجھپر ٹوٹا ایک غول مجکو بھگا کے یہان لایا ہے یار و دیار سے چھڑایا ہے میری

فریاد سنو اس ظالم کے پنجے سے رہائی دیجو وہ اسفندیار نے پوچھا کہاں وہ مخل ہے اوسنے جواب دیا
شکار مین مشغول ہے جسدم آئیگا آفت عظیم لائیگا اسفندیار نے پہچانا کہ یہ وہی کیا دیانی فسانہ ہے فوراً حلقۂ کمند مین
گردن بند کی اوسنے بہت سی فریاد بیقراری کی گریہ وزاری کی سود مند نہولی پھر جو غور کیا تو ایک عورت
پیر زال بحال تباہ ہے سراسر سفید منہ سیاہ ہے اوسی دم سر اوس قحبۂ دغا شعار کا تیغ آبدار سے دیا یکایک دشت
پر غبار صحرا شرربار ہوا دیکھا کہ وہ غول آتا ہے جو سامنے آجاتا ہے وہ جل جاتا ہے اسفندیار بے خوف و خطر او سپر چھپا اور
شمشیر خارا شگاف سے اوس موذی کے ٹکڑے ٹکڑے کیے گرگسار کہنے لگا صبح کو اگر سیمرغ سے جان بچ جائے تو
فرصت ہاتھ آئے القصہ وہ رات اوسی صحرائے فرح افزا مین بعیش و نشاط بسر ہولی تا سحر نوشا نوش کا چرچا رہا گرما

ذکر پانچوین منزل کا اور پنجۂ سیمرغ سے رہائی عرابے کے باعث رہائی پھر اوسکو چورنگ کیا

جبکہ سیمرغ آتشین پر شاخ لاجوردی رنگ پر کر بال کرکے پر و بال سنبھالنے لگا اور شہپر شعاع کی چمک سے
شب کی سیاہی چہرہ روز سے ہٹانے لگا کوچ ہوا اس روز بھی اسفندیار رویین تن اوسی عرابے مین سوار ہوا اور
گھوڑونکو دوڑایا جب سیمرغ کے مسکن سے قریب پہنچا آواز سنکے وہ جھپٹتی آیا اور قصد کیا کہ پنجے مین اسکو دبا کے لیے چلے
پنجہ جو مارا بیقرار ہو گئے وہ فگار ہو گئے جھنجھلا کر چونچ جو لگائی خنجر کی زبان تالو مین در آئی سیمرغ بدحواس ہو کر عرابے کے
پاس گر پڑا اسفندیار نے نکلکے ریزے ریزے کر دیا صحرا جو سے غول سے بھر دیا پھر خیام ذی احتشام ایستادہ ہوئے نذر سوار
و پیادہ ہوئے شب کو گرگسار سے چھٹی منزل کا رنگ پوچھا اوسنے کہا وہ آفت آسمان ہے یعنے برف و باران وہ اوسی جا گذری

چھٹی جا سخت مشکل ہے اس میں گذار برف اور ہوا سرد سے ہے یعنی مصیبت کا سامنا

ہوا یک کار پردازان قضا و قدر نے بیضۂ آتشین فلک چارمین پر دفع برودت کو تابان کیا اور آتش صبح مجمر
نیلی فام مین دہکی تیرگی بھاگی تجلی کا جلوہ نظر آیا اسفندیار با فوج ظفر موج سوار ہوا قریب شام وہ آفت کا مقام
نظر آیا خیمے کھڑے ہونے لگے اوسی وقت تند و تیز ہوا پیدا ہوئی برف گرنے لگی لشکر کے لوگ دوڑ کر تنبو خیمون
کے تلے پناہ لی کتنون نے عدم کی راہ لی تین شبانہ روز ایک عالم رہا کسی مین دم
رہا پھر تو اسفندیار بیقرار ہو کے بہت سا رو کے فریاد پیش پروردگار کرنے لگا بارے
وہ برف اور ہوا دور ہولی طبیعت مسرور ہولی منزل اخیر کا طور جو پوچھا گرگسار بولا کوسون تک ریگ تفتیدہ ہے

کہ کتنے نامی جوان اور پہلوان اسمین ہونگے وہ بولا سو ہزار سوار مرد جرار قدر انداز خنجر گذار با زرہ و جوشن غرق دریائے آہن ہر دم دست بستہ روبرو حاضر رہتے ہیں جب اوس میں مسلح آتے ہیں تو اوس وقت وہ کمر کھولنے جاتے ہیں اور چشمہائے شیر نمونہ جیحون قلعہ کے اندر رواں ہیں کھیتیاں ہوتی ہیں مرد جوتتے ہیں عورتیاں بوتی ہیں سب خرم و شادان ہیں یہ سنکے اور پھر اس ہراس فتح ست پائیں جو ہوئی بد حواس ہوا امکان پر آکے ہمراہیوں سے مصلحت پوچھی پھر جلیلیکی مشورت سب نے دی اوسنے کہا یہ ننگ طبیعت قبول نہیں کرتی آخر کار پیروی حیان پہلو انکی اختیار کی ایک سو اٹھہ پہلوان نامی فیق و آزمودہ کار صندوقوں میں بٹھائے سو جوان زبان بنا دیے سوداگرونکی پوشاک بہی ویسی ہی درست کی تدبیر جیت کی اودہر چلا **فردوسی**

| | |
|---|---|
| بیاورد صندوق ہشتاد جفت | ہمہ بند صندوقہا در نہفت |
| صدو شصت ہر دار دلیران گزید | کز ایشان بجز نام نیکی ندید |

اور پشوتن سے کہا کہ جب قلعہ کے اندر روشنی بلند ہو فوراً آکے گھیر نا منہ پہیر نا اسکے آنیکی دہوم ہوئی ہرکاردان سے ارجاسپ کو خبر معلوم ہوئی کہ ایک تاجر عجمی اسباب نادر روزگار تحفہائے بے شمار لیکے آستان بوسی کو آیا ہے اوسنے طلب کیا **فردوسی**

| | |
|---|---|
| بیامد ببوسید روے زمین | بار جاسپ چندی بخواند آفرین |
| چہ نامی بدو گفت خراد نام | جہانگرد و بازاری شاد کام |
| بجنبید ارجاسپ بنواختش | گرانمایہ تر جایگہ ساختش |

ارجاسپ نے حالات ایران گرگسار کا حال عزم اسفندیار کا خوش اقبال پوچھا اوسنے جواب دیا پانچ مہینے کا عرصہ ہوا یہ سنا تہا کہ اسفندیار ہفتخوان کی راہ سے عازم اس دیار کا ہے ارجاسپ بہت ہنسا کہا اسفندیار تو بشر ہے فرشتے کی کیا مجال ہے ہوا کا گذر محال ہے یہ سنکے رخصت ہوا بہت کچھہ بطریق نذر پیشکش کیا اب خرید فروخت کا بازار گرم ہوا اسکی بہنیں باورچیخانہ میں آتش تہیں سنکر چپکے وہ آئیں اسفندیار نے آواز پہچانی منہ چھپایا وہ کہنے لگیں کچھہ حال اسفندیار اور گشتاسپ کا بہی تو خبر دار ہے ہم تو اس مصیبت میں گرفتار ہیں بابا یہ رہائی شہریار ہیں **فردوسی**

| | |
|---|---|
| برہنہ سر و پای دوش آبکش | بدر بر بروز و شب دوان خفتا پوش |

اسفندیار نے اونکو خبر جلدی دیا کہا میں مرد بیاج سوداگر مجکو گشتاسپ و اسفندیار سے کیا سروکار اسمین وہ ازاد ہونے لگے بہائی کی پہچان لی **فردوسی**

| | |
|---|---|
| چو خواہر بدانست آواز اوی | بپوشید بر خویشتن راز اوی |

قریب آئیں ساختہ گذشتہ رو رو کر زبان پر لائیں اسفندیار نے اونکی تسکین کی کہا یہ سب بلائیں تمہارے واسطے جھیلکے جان پر کھیلکے یہانتک آیا ہوں چندے اور صبر کرو دل پر جبر کرو وہ تو خوش ہوکے چلی گئیں اسفندیار نے ارجاسپ سے کہا فدوی نے کچھہ نذر ربانی تہی

نہ ادا کیا چاہتا ہوں اگر شاہ والا جاہ مسافر پرور کی راہ سے قدم رنجہ فرمائے تو سر فخر کا عنان آسمان پر پہونچے بادشاہ نے کہا اچھا فردوسی

| | |
|---|---|
| چو ارجاسپ بشنید این شاد شد | سر مرد نادان پر از باد شد |

اسفندیار نے قلعہ کے اندر سب سامان دعوت بعداوت تیار کیا اور لکڑیونکا تاکرہ انبار کیا صبحدم ارجاسپ اور وزیر امیر ارکان سلطنت سبکے سب خراد کے گھر پر جمع ہوئے شراب کباب کھانے انواع و اقسام کے روبرو رکھے یہ تو اکل و شرب ناچ رنگ میں مشغول ہوئے اوسنے لکڑیوں میں آگ دی اور روشنی بلند ہوئی پشوتن جو اوسکا منتظر تھا اور یہی اوسکی نشانی تھی اوسکی نظر پڑی فوج لیکے دوڑا اور دروازے سے قتل شروع کیا غلغلہ مچگیا کہ اسفندیار آپہونچا ارجاسپ کا رنگ سفید ہوگیا زیست نا امید ہوگیا کہرم کو پچاس ہزار سوار دیکے مقابلے کو بھیجا اور چالیس ہزار قلعے کی حفاظت میں بسے دس ہزار اپنے ہمراہ رکھے جب رات ہوگئی تو اسفندیار نے وہ ایکسے ساٹھ ١٢٠ پہلوان سوسار بان مسلح لیکے فردوسی

| | |
|---|---|
| بدرگاہ ارجاسپ آمد دلیر | خود و نامداران بکردار شیر |

اوسکی بہنوں نے خوابگاہ ارجاسپ کا نشان بتایا اسفندیار لڑتا ہوا وہان آیا وہ اپنے نصیب کیطرح خواب غفلت میں تھا فردوسی

| | |
|---|---|
| بر آویخت ارجاسپ با اسفندیار | از اندازہ بگذشت شان کارزار |
| ز پا اندر آمد تن پیل وار | جدا کردش از تن سر اسفندیار |
| ہمی ہر دو از تیغ و خنجر زدند | اگر برمیان گاہ در سر زدند |

پھر دو بیٹیاں ارجاسپ کی گرفتار کرکے نوشاد کے اپنے بیٹے کو سونپیں کہ جلائے فرودگاہ دیجل خود دروازے پر آیا پاسبانوں نے قتل ارجاسپ کا غل مچایا کہرم جیسے کھڑا ہوا ادہر پشوتن نے تعاقب کیا ادہر سے اسفندیار نکلا فوج غٹ بٹ ہوگئی باہم تلوار چلنے لگی فردوسی

ز خون یکدو دژ ہمی موج خاست
بہر جای بر تودہ کشتہ شد
دو چندانکہ انسان بدو ریختند
بیامد دل انجمن در زمین
سر از تیغ باران چو برگ درخت

کہ دانست چپ دست از دست راست
بتورانیان بخت برگشتہ شد
کہ گفتی بہم شان در آمیختند
ہمہ لشکرش خواندند آفرین
یکے ریخت خستہ یکے یافت تخت

دو دست از خجاستان رزمگاہ
چو اسفندیار اندر آمد بجای
دو در ویسہ پا ماند اندر شگفت
دو بیلش گرفتند بستند خوار

ہوا شد بکردار ابر سیاہ
سپہدار کہرم مقتدر پیاسے
تہمتن کمر بند کہرم گرفت
پراگندہ شد لشکر نامدار

بعد قتل کہرم کہرام مچگیا اوسکی فوجکو جو جہان ادہر کی سپاہ ملی انکے لہو کی پیاسی مگر اسفندیار نے جو جو بچ گئے تھے سبکو امان دی ترک بست بستہ خدمتگذاری میں حاضر ہوئے بعد فتح روئین دژ نامہ خوشخبری کا بشوکت کمال گشتاسپ کو بھیجا خود کمر باندہی اور نواح میں عمل کر لیا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نگردان چنین نامدارے نماند | بتوران زمین شہریارے نماند | نداد او کسے را بجان زینہار | گیاد ربیابان سر آورد بار |
| چو از گنج ارجاسپ چیزے نماند | ہمہ پیش خویشان خبر گفتہ اند | سپاہش ہمہ از او تونگر شدند | ز انداز کار بہتر شدند |

گشتاسب نے جو آئین اسفندیار کو ملا یا یعنی ہفتخوان کی راہ سے آیا طالع جو یار تھا وہ آشنا جو برق کے تلے دیکھا تھا بچا انبار تھا

| | | | |
|---|---|---|---|
| سوی ہفتخوان آمد اسفندیار | بہ نخچیر و با لشکر نامدار | چو نزدیک گنجا ئو سر رسید | ہمہ خیمہ است جا بر جا سے دید |

جسدم بیت السلطنت کے قریب آیا سب نامدارونکو گشتاسب نے استقبال کیواسطے بھیجا بڑی شوکت و شان سے ساز و سامان سے روبرو لائے جو جو حاضر تھے سبنے سر جھکائے اور گشتاسب خسرو دین

| | | | |
|---|---|---|---|
| پدر با مہتران کار او در شگفت | ہمی خواندی بر او آفرین | کہ بے تو مبادا زمان و زمین | بیامد پسر را ببر در گرفت |
| | | | تمام شب جشن سلطانی |

خط نفسانی لطف زندگانی رہا دم سحر بصد کرو فر گشتاسب سریر سلطنت پر جلوہ گر ہوا اور کرسی زرین پر تمکین اسفندیار کو عنایت ہوئی دلجمعی سے بیان ہفتخوانکی حکایت ہوئی اور دبدبے سے ارجاسپ و کرم کا قتل روئین دژ کا لینا باقیماندونکو جانکی امان دینا بیان کیا باسباب ظاہر گشتاسپ کو مسرت حاصل ہوئی سرور ہوا مگر باطن میں بدگمانی نے دلسے کہا کہ فتور ہوا تاج و تخت تو کچھ ندیا در پردہ منافی کی فکر میں ہوا اسفندیار بھی تیور دیکھکے مطلع کار ہوا کہ پھر پدر نامہربان دریئے آزار ہوا بادل دلگیر مآل کار سوچنے لگا اپنا منہ نوچنے لگا گشتاسپ کا مشورہ دفع اسفندیار میں اور بھیجنا سیستان اوس نوجوانکو گرفتاری پور دستانکو کتابون کا منع کرنا اوسکا ضرب رستم سے مرنا جسدم اسفندیار کو وعدہ خلافی اور بدگمانی کا گشتاسب کی یقین بکمال ہوا سلطنت کے پاس حاصل ہوئی کتابون جو اوسکی مان تھی اوس سے باپکی شکایت کی کہ میں نے ہفتخوانکی راہ میں جانکو لڑایا روئین دژ فتح کیا بہنونکو قید سے چھڑایا پھر وعدہ سلطنت متوقع میں نہ آیا اوسنے جواب دیا کہ بیٹے خاموش ہو کہ تیرے باپکو بدگمانی فراموش ہوا ایسا نہو کہ بطور سابق پھر گرفتار کرے ذلیل و خوار رکھے اسفندیار سمجھا کہ مان اس مقدمے میں دخل ندیگی نہ سعی کریگی چپکا اوٹھ کھڑا ہوا ایکدن نشاے کے عالم میں تمیز نرہی کل ماجرا سب داستان باپکے روبرو بیان کی یہ فعل اسیواسطے حرام ہے کہ بدمستی کا برا انجام ہے نیک بد کا خیال اصلا نہیں رہتا ہے جو کچھ دلمیں ہوتا ہے بے تکلف کہتا ہے بادشاہ نے سنکے بہت پیچ و تاب کھایا مصلحتاً ضبط کر کر فرمایا جلدی کیا ضرور ہے موقع دیکھتا ہون مجکو حکومت دینا بدل منظور ہے بظاہر یہ بات کہی لیکن بدگمانی باطن

مرگ رسیدہ اگر قفس فولادین بالوق وزنجیر اسیر ہو مکان معہود پر اوڑکے پہونچے وہ تدبیر ہوا اور قضا کا شکار
اژدہا کے رشتے مین اگر بند ہوتا ہے باوجود ہیبت پائے تیر سے جلد جاتا ہے زیب فرق ملک الموت ہوتا ہے جان کھوتا ہے
اَیْنَمَا تَکُوْنُوْا یُدْرِکْکُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ کُنْتُمْ فِیْ بُرُوْجٍ مُّشَیَّدَۃٍ پروردگار نے فرمایا ہے اور بارہا تجربے مین آیا ہے نہ محتاج
سوار یکجا ہوتا ہے نہ خواہشمند بار بردار یکا ہوتا ہے پیادہ پالی تک منزلونکا سفر نہین معلوم ہوتا بغیر وعدہ گاہ
پہونچ جانیکے مفر نہین معلوم ہوتا ہر دم مضطر اور پریشان رہتا ہے گھبراتا ہے جان شیرین گنواتا ہے خلاصہ یہ کہ
کتابون نے ہر چند سر پیٹا سمجھایا اجل پیچھے کھینچے لیے جاتی تھی مطلق اوسکی سمجھ مین نہ آیا باپ کا حکم موت کا بہانہ ہوا
آخرکار سیستان کو روانہ ہوا پہلی بسم اللہ سر راہ یہ غلط ہوئی کہ منزل اول مین شتر بار زمین پر جو بیٹھا
کسیطرح نہ اوٹھا ناچار رنج کیا فردوسی

غمین گشت زان اشتر اسفندیار | گرفت آن زمان اشتر شوم خوار
جہانجوی گر آن بد آمد بفال | بفرمود کش سر برید و بیال

لوگون نے عرض کی یہ شگون بد انصد ہے اور آپکو چلنا نہین
ہے مناسب مشفق نہ سنا کوسب تمسر رہنا اور سیستان کے متصل جا پہونچا وہانسے بہمن پہلے روانہ کیا
کہ رستم کو مع زال استقبال کیواسطے لائے اسفندیار کے آنیکی خبر پہونچائے بہمن جب رستم کے پاس پہونچا رستم نے بہت تعظیم و
تکریم کی اور بے اکراہ ہمراہ ہوا جس دم دریائے ہیرمند کے کنارے پر پہنچے بہمن نے پہلے آگے اسفندیار سے جہان پہلوانکی
تعریف کی اپنی ملاقات کی توقیر اور سدارات کی تشریح بیان کی جب تہمتن اسفندیار کے روبرو آیا تسلیم کو
سر جھکایا اسفندیار نے گلے سے لگایا فردوسی

خنک شاہ کو چون تو دارد پسر | ببالا و فرت بنازد پدر
چو بشنید گفتارش اسفندیار | فرود آمد از بارۂ نامدار
خنک آنکہ باشد بر او تو پشت | بود ایمن از روزگار درشت
تہمتن ز رخش اندر آمد فرود | پیادہ شد و داد شہ را درود
ہمہ سال بخت تو فیروز باد | سر تخت تو گیتی افروز باد
گو پیلتن را ببر در گرفت | بسے شاد شد آفرین برگرفت
سزاوار باشد ستودن ترا | یلان جہان خاک بودن ترا

پھر دونون سوار ہوئے رستم نے کہا غریبخانے کو رشک گلستان کیجیے شبدیز کو اسطرف جولان کیجیے اسفندیار نے
نمانا اپنے خیمے مین لایا آنیکا قصہ گشتاسپ کا آزردہ ہونا سنایا پھر کہا اگر تو قید اور بند پر راضی ہو تو لیجلون
قید باپکو دکھا کے تجھے کھولدون اور جو انکار ہے تو مختار ہے اپنے گھر جا سر میدان سمجھ لونگا جہان پہلوان نے
کہا ایکبار اپنے باپ کی طرح میرا مہمان ہو پھر جو کچھ تو کہے گا بجا لاؤنگا تیرے حکم سے سر پھیر اونگا

اسفندیار نے جواب دیا کہ میرا باپ اس قصد سے یہان آیا تھا میرا عزم ہے اور یہ جا بجا بے تامل فرض ہے اوسکو خیال
عیش شغل بادہ خواری کا تھا میرا دھیان تیری گرفتاری کا ہے جب تیرا مہمان ہوا دعوت کا سامان آج پھر دعوت کا
موقع وضع کے سراسر خلاف ہے مجکو تیرے قید و بند کی فکر ہے عزم مصاف ہے رستم نے کہا جی مین اپنے باپ سے
اسکا مشورہ کر لون تو جواب دون اسفندیار نے کہا اچھا مگر دیر نہ لگانا جلد آنا تہمتن نے زال سے یہ سب حال کہا

تو گفتی کہ شاہ فریدون گرو | بزرگی و دانائی اور اسپرد

دوسرے روز رستم نے نامدار پیش اسفندیار آیا وہی کلمات
گرفتاری زبان پر لایا تہمتن سنکے کہا آپکو ایسی باتین میرے حق مین کہنا مناسب نہین میرے حقوق ملاحظہ فرمایئے
کہ مینے کیسے کیسے کبھی جانفشانی کی جب آپکے باپ دادے نے سلطنت کیانی کی فردوسی

نگہدار شاہان ایران منم | ہم آورد شیران و گردان منم
ز دشمن جہان پاک من کردہ ام | بسی رنج و تیمار من بردہ ام
ازین خواہش من مشو بدگمان | مدان خویش را برتر از آسمان

اس گفتگو سے اسفندیار آشفتہ خاطر ہوا مگر ضبط کر کے
بائین سمت بیٹھنے کا اشارہ کیا جہان پہلوان نے کہا کبھی کسی بادشاہ کے روبرو بجز دست راست مین نہین بیٹھا
یہ کہکے موافق معمول بیٹھ گیا یہ شمشیر اور نیک زخم تازہ ہوا اسفندیار تجاہل عارفانہ کر کے پوچھنے لگا کہ مینے سنا ہے
زال دیو کی آل سے ہے سام نے خوفناک مقام مین پھینکدیا تھا کہ طعمۂ زاغ و زغن ہو لیکن کرگس سمجھکے کسینے اٹھایا
سیمرغ اوٹھا لایا جو مردار رہ جاتا اوسکا بچہ کو کھاتا تھا پس خوردہ اونکا دیا جاتا تھا آخرکار لوگون کے کہنے سے سام
وہان سے لے آیا ہمارے باپ دادا کی بدولت جوان ہوا مردار خواری کر کے پہلوان ہوا فردوسی

خجستہ بزرگان و شاہان من | پناہ من و نیکخواہان من
ورا برکشیدند و دادند چیز | فراوان برین سال بگذشت نیز
ببرد بچرخ گردون سرش | چو بر شاہ شد رستم آمد برش

ان باتون سے جہان پہلوان کو غصہ آیا بگڑ کے کلمات
سخت و درشت زبان پر لایا فردوسی

بدو گفت رستم کہ آرام گیر | چہ گوئی سخنہای نا دلپذیر
تو آن گو کہ از بادشاہان سزاست | کہ شاہان نگویند جز حرف راست

تو ابھی طفل ناتجربہ کار خردسال ہے تجھے شایان نہین خلاف تیرا
جواب سوال یہ ہے ان باتون سے ہم کیا سبب مانتے ہین تیرے باپ دادا ہمکو خوب جانتے ہین کہ زال سام والا مقام کا بیٹا ہے
اور وہ جہان پہلوان نریمان کا خلف مشہور ہے اور نریمان کا سلسلہ ہوشنگ سے ملتا ہے بارہا تخت و تاج ہمکو دیا یعنی
دنیا و گرشاسپ کو تخت ملتا اور یہان کسی طرف کا شرف ضحاک سے ہے مین عجیب الطرفین وجہ عجب سے شاہزادہ ہون

تو ایک ریچاسپ کو مارکے شخی بگھارتا ہے مینے افراسیاب کو مارا جسکا مثل توران مین نتھا شاہ ہاماوران سے
کیا کیا خاقان چین کو ہاتھی سے کھینچ لیا کاؤس کو ایکبار مازندران سے دوسری مرتبے شاہ ہاماوران سے
چھڑا لیا دیو سفید اور اکوان کو تن تنہا خاک مین ملا یا فت

| | |
|---|---|
| تو اندر زمانہ رسیدی نوی | اگر چند با فر بخردی |
| زمین را بچہ سر بسر گشتہ ام | تن خویشتن جنگ اندر جہان |
| بسے شاہ دیو را کشتہ ام | نہ آگاہ بکار کار آگہان |

اسفندیار نے کہا مین نرم گفتگو کرتا ہون تو جواب سخت دیتا ہے اگر گوشہ کلاہ تیرا آسمان فرسا ہے مگر ہمارا انکشا ہے
اور ہفتخوان ہمارا تھا کہ جہان بشر کا گذر نتھا اور رویین دژ کے روبرو قلعہ مازندران کا بیان ایک فسانہ ہے داستان
ہے بلین نے کہا واہ بارہ ہزار سوار مددگار لیکے ہفتخوان مین تو گیا خوب نام روشن کیا فردوسی

| | |
|---|---|
| گر آیید ز ہفتخوان رخشن بود | ہمان تیغ تیز جہانبخش بود |

تو نے اپنی ہمین آدمیون سے چھڑا لین مینے دیو ونکی
بستیان اوجاڑ کے خاک مین ملا ئین کاؤس کو جنگر الستے چھڑا کے ایران دکھایا سلطنت کا سامان کھایا اگر تو میرے
احسان گنوائین بارہ ہزار جوان کیا جو بیس ہزار لیکے جاتا زندہ آتا اور یہ بھی یاد ہے کہ جب کیخسرو نے تیرے دادا کے
سر پر تاج رکھا کوئی سپہ سالار نامدار راضی نتھا سب کہتے تھے کہ فریبرز تیرا دلبند موجود ہے سلطنت اسکو دے
جب مینے اور زال نے منع کیا سمجھا یا او سدم تخت نصیب ہوا تاج بسر آیا ہے حقوق سب سے زیادہ تیرے باپ کے جانے
اوسکا عوض یہ ہے کہ تو باندھکے مجھکو لیچلے میرے کان ان باتونکے آشنا نہین کسی بادشاہ نے سخت کلمہ مجکو کہا نہین فت

| | |
|---|---|
| چہ نازی باین تاج لہراسپے | باین تازہ آیین گشتاسپے |
| کہ گوید برو دست رستم ببند | نبندد مرا دست چرخ بلند |

ایکبار سخن درشت کاؤس نے مجکو کہا تھا جواب مین جو میری زبان سے نکلا کسی شہریار نے کبھی کا ہے کو سنا تھا
ہزار ہا پہلوان نامی گردان گرامی حاضر تھے کسیکی جرأت نہوئی جو مجکو جواب دیتا آخر کار سلطان عالی تبار
نے عذر کیا منت کی لجاجت کی جب مینے اطاعت کی تیری یہ بیہودہ باتین انسانیت کی راہ سے
سنتا ہون ذلیل سنتا ہون پھر اسفندیار نے اوس نامدار کا ہاتھ پکڑ کے زور کیا رستم متعجب ہو کے ٹال گیا
ہنسنے لگا کہا مجکو نازیبا ہے کہ اپنا زور دکھاؤن سر دست آزار پہنچاؤن اسفندیار نے کہا آج تو میرا مہمان ہے شراب پی
کھانا کھا گھر چلا جا کل سر میدان وہ سامان ہوگا کہ تجکو باندھکے لیجاؤنگا گشتاسب کو دکھاؤنگا فردوسی

| | |
|---|---|
| بخندید رستم ز اسفندیار | بدو گفت سیر آئی زین کارزار |
| کجا دیدہ جنگ جنگاوران | کجا یافتی باد گرز گران |

پر سیمرغ مجمر سوزان مین رکھا فوراً وہ موجود ہوا فردوسی

بدو گفت سیمرغ شاہا چہ بود / کہ آمد بدینسان نیازت بدود

تن رستم شیر دل خستہ شد / ز بیچارگیش پای من بستہ شد

چو سیمرغ را دید زال از فراز / ستودش فراوان و بردش نماز

بدو گفت کاین بد بدشمن مباد / کہ بر من رسید از بد بد نژاد

سیمرغ نے تسکین کی تسلی دی پھر رخش کے بدن سے تیر باہستگی نکالے اور پر اپنے اوسپر ملے وہ چنگے بھلے ہو گئے گھوڑا فرحت سے ہنہنایا سبکو تعجب آیا پھر رستم نے جب اپنے زخم دکھلائے سیمرغ کے آنسو بھر آئے ہر زخم سے پیکان اپنی چونچ سے اس عنوان کھینچی کہ رستم کو خبر نہوئی پرونکو اونپر مس کیا اسی مرہم پر بس کیا لب زخم بسان مشتاق ہجر دیدہ باہم چسپیدہ ہوے پہلوان نے دم سے فرصت پائی کچھ غذا کھلائی رخش پر سوار کیا صحرا کو لیچلا دریاے پار اپنے اوپر سوار کر کے لیگیا نیستان نظر آیا اوسمین درخت گز دکھایا کہا اسکا دو شاخہ توڑ کے تیر بنا پیکان لگا اسفندیار کی آنکھ کو نشانہ کر اجل کے تیر کو روانہ کر رستم نے اوسکو کاٹا پھر سیمرغ اوڑ کے مکان پر لایا اور زال سے رخصت ہو کے اپنے آشیانے مین آیا جہان پہلوان نے اوسیدم اوسکو سیدھا کیا دو پیکان آبدار قطرہ سیماب دار بھر کے ترکش مین رکھا ایکن سیمرغ زرین بقر و تمکین آشیانہ مشرق سے نکلا تہمتن نے اسباب حرب و جنگ چست و تنگ بدنپر آراستہ کیا سر بالین خفتہ بخت اسفندیار آیا خواب غفلت سے جگایا اوسنے پشوتن سے آنکھ کھولتے کہا بغور دیکھنا کہ رستم کا جسم صحیح ہے یا زخمدار ہے ران کے نیچے رخش ہے یا کسی اور گھوڑے پر سوار ہے پشوتن جو گیا نہ کہیں تیر نظر پڑی نہ مرہم نظر آیا تندرست بشاش رخش پر سوار وہ نامدار تھا اتنے مین اسفندیار جلد مسلح ہو کے روبرو ہوا کہا مین سمجھا کہ زال فن سحر مین بیمثال ہے بزور سحر تجکو اچھا کیا اچھا کیا آج تو زندہ بچانے پائیگا جادو کا مزا ابکی آئیگا جہان پہلوان نے کہا اپنی جوانی پر رحم کر اس خیال سے درگذر اپنی جان قدر ہے مجکو بدنام خاص و عام نکر فردوسی

ہزارت کنیزک دہم نوش لب / کہ باشند پیشت بروز و شب

ترا گنج بر من نیست دست / بسیجیم آنچہ شاہ یزدان پرست

ہزارت دہم گوہر شاہوار / ہزارت دہم تاج گوہر نگار

وزان پس ببندم پرستار وشی / ز روم آنچہ بیش شہ کینہ کش

تخت و تاج کی ہوس مین کیون اپنی جان دیتا ہے اپنا خون ناحق اپنی گردن پر لیتا ہے تو مارا جائیگا گشتاسپ کا مطلب بر آئیگا اسفندیار نے کہا فردوسی

بیا تا بکوشش بکارزار / ببینیم دیگر گون پاسخ میار

یہ کہکے تیر و کمان ہاتھ مین لیا مجبور رستم نے بھی ہی تیر

خاک در دیدہ اپنا شغل سمت پلیتن سے کہا وصیت کا بجا لانا خوش ہمتوں کا دستور ہے اور وہی ہوگا جو خدا کو منظور ہے جسدم اسفندیار کی لاش گشتاسب کو نظر آئی چھاتی بھر آئی کلیجے مین پھانس سی کھٹکی کلاہ شاہی زمین پر پٹکی کتابون جگر فگار اور بہنین اوسکی دیوانہ وار یہ کلمہ کہنے لگین **فردوسی**

| سپہر ار کشتی نہ رستم نہ زال | | تو کشتی مرا او را چو کشتی منال |
|---|---|---|
| تراشم ہمی باید از ریش سفید | | که فرزند کشتی ز بہر امید |

ایک جہان کی نفرین گشتاسب حزین سنتا تھا جواب نہ پاتا تھا سر دھنتا تھا رو پیٹ کے آخر کار سب نے دخمے مین خاک کو سونپا یہان سیستان مین بہمن کی حکمرانی زور و طاقت کی دھوم مچی کہ سب کام مین بے مثل لاثانی ہے زور شور پر عالم جوانی ہے یہ خبر سنکر گشتاسب نے بلایا تاج خسروی اوسکے سر پر رکھا حکومت سے ہاتھ اوٹھایا

**مذکور سانحہ آفت خیز نمونہ شور نشور یعنے قتل رستم جہان پہلوان کید شغاد بد نہاد سے اور شرارت شاہ کابل کی حرکت چل کی پاتین کا کنوین کرنا پھر انتقام اپنا آپ لیکے جان دینا** بلبل گلزار طوس شاعر شیرین بیان فردوسی سخن سنج محرر داستان لکھتا ہے کہ آزادہ سرو نام مرد عالی قدر پسندیدہ خاص و عام کہن سال ستودہ افعال تھا اور نسب اپنا سام نریمان سے ملاتا تھا اکثر قصص شاہان ایران حکایات رستم دستان زبان پر لاتا تھا ماجرائے گذشتہ اوسکا سناتا تھا اوسنے شغاد کا حال جہان پہلوان کا مرنا خانہ بربادی زال اسطرح بیان کی کہ ایک جاریہ زال کے تصرف مین تھی وہ حاملہ ہوئی لڑکا جو پیدا ہوا زال نے نام اوس بد نہاد کا شغاد رکھا اور طالع شناسون سے اوسکا حال و زائچہ پوچھا اونھون نے بغور و تامل بیان کیا کہ یہ گمراہ خانمان سام نریمان تباہ کریگا **فردوسی**

| ہمہ سیستان زو شود پر خروش | | ہمہ شہر ایران برآید بجوش |
|---|---|---|

زال یہ خبر سنکے سخت وحشت ناک ہوا مگر فرط الفت سے پرورش کرتا رہا جب جوان ہوا شاہ کابل کی بیٹی سے منسوب کر دیا شادی کا اسلوب کر دیا زال کو تو اوس سے محبت تھی الا رستم کو خود بخود نفرت تھی کہ باوجود ایسی قرابت کے شاہ کابل سے خراج لیتا تھا فرمانبردارون کیطرح سے رہنے دیتا تھا ایک بار خود کابل گیا زر مقرری سے کچھ زیادہ لیا شغاد کو ناگوار ہوا کہا افسوس رستم کو مطلق میرا پاس اور خیال نہین اوسکی نظر مین میں کچھ مال نہین

اس فکر مین ہوا کہ تہمتن کو ہلاک کرے حکومت کا قصہ پاک کرے شاہ کابل نے اس قصد کی تدبیر
پوچھی اوسنے کہا باسباب ظاہر تجسے آزردہ ہے کے اوسکے پاس جاؤنگا تیری شکایت زبان پر لاؤن گا
یقین ہے کہ وہ طیش کھاکے میری حمایت کو کابل مین آئے راہ مین کنوین کھدوا رکھ کر اوسمین خنجر ہائے آبدار
اور تلوارین جو جسم کے پار ہون اور نیزہ و تیر ایسی تدبیر سے اوسمین ہون کہ گرتے ہی بدن پاش پاش ہو
مرہم کے بدلے کفن کی تلاش ہو سلطان غدار نے یہ حیلہ پسند کیا ایکدن دربار عام مین جنگ زرگری کرکے
وہ کیا دبانی فساد شغاد میلیتن کے پاس آیا بصد گریہ وزاری حکایت اپنی ذلت اور خواری کی زبان پر
لایا تہمتن غیور اوسکا کید و فتور کچھ نسمجھا شفقت کی راہ سے دلاسا دیا تسلی کی کہا خاطر جمع رکھ
انشاء اللہ تعالی وہان چلکے اوسکا خان مان تباہ کرونگا تجھکو کابل کا بادشاہ کرونگا کچھ دنکے بعد
تہمتن بعزم کابل سوار ہوا ہمراہ وہ نابکار ہوا جب قریب پہونچا حاکم کابل پیادہ پا دست بستہ استقبال کو
آیا عذر حجاب کر کے سر جھکایا عرض کی میری غلطی اور قصور معاف ہو طبیعت میری طرف سے
صاف ہو میلیتن نے ریاست اور مروت کو کام کیا خطا عفو کی تسکین دی آبرو بخشی فردوسی

ببخشید رستم گناہ ورا | بیفزود آن پایگاہ ورا

اوسنے دھوم سے ضیافت کی زر و جواہر
بہت سا پیشکش کیا برپا قیامت کی ایک روز رستم سے کہا اس دشت مین شکار لا انتہا ہے صحرا پر فضا ہے
لطف نسیم کیفیت صبا ہے اسکو صید و شکار کا ذوق تھا بیابان گردی صحرا نوردی کا شوق تھا
سوار ہوا اوسی راہ سے وہ گمراہ چلا جدہر کنوین تھے رستم بھی چاہ سے ساتھ ہوا دفعۃً رخش رک گیا زمین
کیطرف جھک گیا خاک کی بو سونگھنے لگا رستم نے ایڑ لگائی اس چھیڑ سے بھی نہ بڑھا خفا ہوکر کوڑا مارا

اذا جاء القدر اعمی البصر
یکے تازیانہ برآورد نرم | بزد تنگدل رخش را کرد گرم
دو پایش فرو شد بآن چاہ پر | دران چاہ بارہ و تیغ تیز
نہ بد راہ آویزش راہبر | نہ بد جائے مردی و راہ گریز
بدو پہلوی رخش ستبر گ | بر دیا آن پہلوان بزرگ

گھوڑا جو اوچکا کنویں مین گر پڑا جب تڑپکر رخش کنوین سے نکلتا تھا دوسرے
مین گرتا تھا اسطرح سات کنوین جھانکے تمام جسم زخمون سے چور ہوا گھوڑے کا بدن اور رستم کا تن
جراحت کی کثرت سے خانہ زنبور ہوا رستم سمجھا کہ معاملہ شغاد اور شاہ کابل کا ہے شغاد کا ہے کام بانی فساد

جو اقبال نے غلام سے وہ کام چاہے جو اوسکی قدرت مین نہو گویا عذر تراشا دیا اوسکے نہ ماننے کو فردوسی

یگانہ دور نہ چھکے گرز دار ۔ سزاوار ہر یک پدید ست کار
جوانمرد کان آن جیبان کارین ۔ سراسر پر آشوب گرد زمین

الاہمار شہریار عالی طبع والا اقتدار کہ مہر منیر باین جلالت و تنویر صفائے ضمیر آفتاب تاثیر کے روبرو بنسبان سایہ بسیاہے اسکو محمود ظاہر تحفات دنیا سے استغنائے خداگواہ ہے کسواسطے کہ خاطر خطیر اوسکی جام جہان نمائے دولت و اقبال ہے اور فر و شوکت و دولت و حشمت بقائے لم یزل لازوال ہے اسرار قضا اور راز پوشیدہ قدر آئینہ دل با کدر جیسے اوسمین نظر آتا ہے اور کیسا ہے امر خطیر مشکل ہو سہلا ہویدا ہو جاتا ہے نظم

وا ہمہ بہ پیش عزم تو اشکال حادثات ۔ آسان شد از عزم تو دشوار روزگار
راہی تو از دراے جہات آسمان ۔ تکرار کردہ قدر اسرار روزگار

القصہ بالبقائے دورہ لیل و نہار و گردش سپہر زنگاری اورنگ دولت تخت سلطنت پر سلطان عالی مکان مثل خورشید درخشان بیٹھے تخت حکومت ایک جہان بسے ذکر بہمن ابن اسفندیار گشتاسپ کی سلطنت دیکھے گوشہ لینا خرابی سیستان شمشیرخانی مین تحریر ہے کہ جب گشتاسپ پیر ہوا نار رقعہ شیخوخت بالکل دولت مین اسیر ہوا سمجھا کہ اسفندیار کو بے عہد و رخسار رستم کے ہاتھ سے الستہ قتل کروایا یہ سلطنت اوسکے بیٹے کو دیکے معبود کی بندگی مین بسر کیجیے ایکسو بیس برس جہانبانی حکمرانی کی بکیا یک اپنے پوتے کو سونپی بہمن تخت پر جلوہ گر ہوا ایک عالم اوسکی بخشش سے بہرہ ور ہوا ایک روز خاص و عام کو جمع کرکے کہا کیخسرو نے سیاوش کا انتقام افراسیاب سے کس دھوم دھام کے ساتھ لیا فرامرز نے رستم کے عوض مین کابل کے حاکم سے کیا کیا شہر تک خراب کردیا بن چل سکے مکانونکے نقشے بدل گئے مین بھی رستم کی اولاد برباد کرونگا اسفندیار کا بدلا لونگا یہ کہکے لاکھ سوار خونخوار لیکے سیستان مین آیا زال نے ہر چند منت و زاری بہت کی بہمن نے ایک بات نہ سنی اوسکو قید کیا فرامرز سے لڑائی ہوئی رستم کے گھر کی صفائی ہوئی تین دن رات آتش افروز رہی خدنگ دلدوز رہی جانستان دلدوز رہی قسمت تو برگشتہ تھی چوتھے دن باد مخالف چلی سیاہ کامل و زابل کی آنکھ خیرہ ہونے لگی دنیا پیش نظر تیرہ ہونے لگی مجبور و ناچار فرامرز نامدار زرہ جرات کی کہ رستم کی لڑائی سبکو یاد آگئی فوج تو بھاگ چکی تھی ایرانیون کی قسمت جاگ چکی تھی کہان یکہ و تنہا سوار کجا یہ وہ ہزار دو ہزار گھوڑا اونکا زخمی ہو گر گیا نرغہ اعدا مین گھر گیا جسم سے کثرت جراحت کے باعث سب خون

بہگیا وہ جری سکتے کے عالم مین سوے فلک دیکھکے رہگیا لوگون نے گرفتار کیا بہمن نے زندہ بردار کیا
پھر اپنے کردار سے منفعل ہوا اس حرکت بیجا سے خجل ہوا زال کو قید سے رہا کر کے سیستان کا حاکم کیا ایران مین آ کے
حکمرانی کی دار فانی مین بہت کم زندگانی کی رات کو عندالفرصت تنہا اندھیرے مین گھر سے نکلا سانپ نے کاٹا
زخم کاری ہوا زہر ساری ہوا جان دی سلطنت ہمائی جو اوسکی بیٹی تھی وہ کرنے لگی اور وہ بہمن سے
حاملہ تھی آتش پرستونکی ملت مین یہ سنت ہے ہر چند کہ ساسان نام خلف اوسکا اوس مقام پر تھا وہ معطل کیا اور یہ
وصیت کی بعد میرے اسکے بطن سے اگر بیٹا ہو یا بیٹی ہو وہی عیش و آرام کرے تخت پر بیٹھے سلطنت کا کام کرے

تحریر محرر روضۃ الصفا جو کچھ اوسنے قصہ بہمن و گشتاسپ لکھا ہے سب بلا بیش و کم رقم ہوا ہے

اور صاحب روضۃ الصفا مورخ بے مثل یکتا لکھتا ہے کہ خبر مرگ اسفندیار گشتاسپ سنکے بہت
شرمسار اپنے کردار سے ہوا اور بہمن بن اسفندیار کو کہ ماں اوسکی خاندان ملک طالوت سے تھی سیستان سے بلا کے
ولیعہد کیا یونانی زبان مین معنی لفظ بہمن نیک نیت ہمہ تن ہین جب اس امور سے فرصت پائی بازگشت کا
خیال ہوا موت یاد آئی بادل شاد خدا کی یاد مین مشغول ہوا زاد معاد حصول ہوا یہ کہا فردوسی

مرا کنج غاری و قرص جوی
زبان خشک و دیم آب سرد
کو دنیا پی چیز نبود دریاد

به از عز با سے دیگر خسروی
از آن کہ بر جو استن بر زر زنے
بے جیز نبود او ست گردن بباد

پے آز چند انکہ کردم بسیج
مکن تکیہ بر تاج و تخت و سپاه

ندیدم بجز رنج و تیمار ہیچ
فریب دے دولت و مال و جاه

اور مرغزار باغ و بہار کہ طول اوسکا دس فرسنگ ہے
شیراز کی نواح مین اوسکا بنایا ہے ہمیشہ وہ مسکن علما و فضلا جہان رہا ہے مثل ابو عبداللہ کہ شیخ ابو اسحاق نے
اوس یگانہ آفاق کو طبقات فقہائے معتبر مین لکھا ہے اور قاضی ناصر الدین بھی اوسی سرزمین برگزیدہ ہے گشتاسپ
وہ بادشاہ عالیجاہ تھا جسنے دیوان رسائل مکتوبات کو عبارات خوب کلمات فصیح و مرغوب مین لکھوایا لقب اوسکا
سر میلے ہے یعنے عابد اور آتشکدے کی تصویر سکے پر تحریر کی دوسری جانب اپنی تصویر مع تاج رواج دی
ایکسو بیس برس سلطنت کی بعضون نے زیادہ بھی لکھی ہے قول تو اوسکے بہت ہین مگر یہ لکھا کہ جو نام کا
فریفتہ ہوگا روٹی کو محتاج ہوگا اور جسنے روٹی مین خیانت کی بلا مین مبتلا لاعلاج ہوگا

ذکر یہ دلیران دلیر یعنی بہمن آردشیر خلف اسفندیار نامدار مطابق تحریر انجم شمرین رقم

سحر ہی دنیا سے سفر ہی کا کام تمام پایا فیلقوس نے اعیان سلطنت وزیر امیر ترقی خواہان دولت کو بلایا
بیعت سکندر مین سبکا سر جھکایا پھر ارسطو سے سکندر کی تعلیم و تربیت مین تا دیر گفتگو کی سرائے خالی کو چھوڑ کے
مقام جاودانی راہ لی سکندر نے بعد فراغ تجہیز و تدفین پدر و انقضائے ایام تعزیت بار دگر خاص و عام کو
طلب کیا تخت سے اوتر کے مجمع مین کھڑا ہوا اور بہ آواز بلند وہ با اقبال سعادتمند سب سے مخاطب ہو کے
وہان گہر فشان زبان معجز بیان سے فرمانے لگا کہ ایہا الناس بخوف و ہراس آگاہ ہو کہ بادشاہ تمہارا
مثل شاہان گذشتہ اور بحکم کل نفس ذائقۃ الموت فوت ہوا سلطنت سے منہ موڑ کے دار فانی کو چھوڑ کے راہی
عالم بقا ہوا مجکو تمیز حکومت اور جبر روا نہین کبھی مینے ایسا کام کیا نہین مجھے اپنا مددگار و معاون نافہم لین جانو
جو مین کہتا ہون اوس بات کو مانو میرے کلام کو در ثمین مجکو صادق بایقین سمجھو اوس شخص کو اپنا حاکم بناؤ
جو پرہیزگار ہو امر و نہی مین پروردگار کا فرمانبردار رہے ضعفا اور مسکینون پر رحم کرے ظلم و جور حکومت سے
بہت نہین کم کرے رعایا برایا شکر یکے خلاف سے خبردار ہو تم لوگ شر سے امین ہو کے خیر کے امیدوار ہو
یہ خطبہ طول و طویل ہے راقم نے بخیال اختصار فقرات قلیل پر تمام کیا کتب حکمت مین آغاز سے تا انجام یہ
بیان بخوف طوالت کلام ہے حاضران جلسہ نے یہ کلام بلاغت نظام جو کبھی کسی بادشاہ عالیمقام سے نہ سنا تھا
سنکے تعجب کیا پھر اسطرح یکزبان جواب دیا کہ یہ تقریر دلپذیر ہمنے سنی اور یہ نصیحت جان و دل سے قبول کی
سعادت دارین حصول کی لیکن تیرے سوا ہم کسی اور کو قابل سلطنت لائق حکومت نہین جانتے یہ کہکے وفور
رغبت سے سب کے سب اٹھے اور اطاعت اور فرمانبرداری کی بیعت مکرر بایمان مؤکد کی اور تاج شہریاری کا قبائے
کامگاری کو اوسکے جسد و سر سے تزئین کامل بخشی سکندر نے بحسب لیاقت ہر شخص کے حال پر عنایت و رعایت کی
پھر ملکو تمین ناحیے لکھے رسول اور نامہ بردار روانہ کیے خلق کو بوحدت و یگانگی خالق دعوت کی بت پرستی کی
مخالفت کی تمام فوجکو جمع کیا سبکا بقدر استعداد وجوہ اضافہ مقرر کر کے بدعت اور ظلم کا مچلکا لیا
انصاف و عدالت کا حکم دیا وضیع و شریف راضی ہوئے غریب نوازی غربا پروری کی چار دانگ عالم مین
دھوم ہوئی فرمانروائی سکندر کی اور فیلقوس کے مرنے کی خبر سبکو معلوم ہوئی شہریار عجم کو ہر سال ہزار بیضہ
طلا فیلقوس ارسال کرتا تھا انکے زمانے مین نہ پہونچے تھے نامہ بر بھیجکے اوسنے طلب کیے سکندر نے جواب دیا

کہ بھیجنے والا سفینہائے طلائی کا صیاد اجل کے دام میں پھنسا اوسکی قضا آئی اور اکثر شاہان زمین یونان
کو سن لمن الملک بجاتے تھے سر پر چتر و پیش سلطان جہان فرمانروائے انس و جان جھکاتے تھے سبکو وعدہ و وعید
فقط گفت و شنید سے رام کیا زیر دام کیا پھر لوائے ظفر پیکر آیت فتح و نصرت ہند کو روانہ کیا تمام زمین ہند
حیطۂ تسخیر میں لا تاخیر آئی سب پر فتح پائی وہانسے منصور و مظفر مصر میں آیا منارۂ عظیم الشان ہمسر آسمان بحر عظیم
کے کنارے پر بنایا ساتوان برس تخت نشینی کا تھا جو اوس بنا سے فراغ پایا وہانسے خیام فری احتشام ملک
شام کو گئے پھر ارمنیہ میں مقام کچھ دن قیام کیا یہ خبر سنکے دارا نے اہل طہرن کو نامہ لکھا کہ خبر خروج اوس
دزد باغی کی مع گروہ طاغی سمع اقدس میں پہونچی لازم ہے کہ بمجرد ورود فرمان سب اسباب اور حرب کا
سامان اونکا چھینکے دریا میں بہا دو اور سردار قوم کو مطوق اور مسلسل باغل و زنجیر اسیر کرکے یہان بھیجو کہ
تم لوگ مرد میدان کارزار جلادت و تہور شعار ہو اور وہ چور لڑکا ہے بردہ حقیر اسمین تاخیر نکرنا ورنہ تقصیر بے عذر
پذیر ہوگی اس عرصے میں سکندر نے وہانسے کوچ کرکے شہر اسطخر کو اوس شرف قدم سے زینت بخشی
دارا یہ خبر سنکے جوش میں آیا منشی کو طلب کیا سکندر کو اس مضمون کا نامہ لکھا تا ہم آگاہ ہو کہ خالق زمین و
آسمان حاکم انس و جان نے سلطنت ہفت اقلیم اور تاج و دیہیم بے منت غیر و شراکت غیر مجکو عطا کی ہے اور
بڑی رفعت و شوکت میرے رفقا کو دی ہے میں نے سنا ہے کہ تو کچھ چور کچھ حرام خور بڑی پریشانی سے جمع کرکے
اونکی جمعیت پر مغرور ہوا ہے سر پر باد میں فتور ہوا ہے اوس بھروسے پر دعوی سلطانی تمنائے حکمرانی ہے
شور و فساد مملکت میں برپا کیا ہے بسکہ ساکنان روم عقل کے بہرے سے محروم ہیں عجب نہیں جو دماغ
پر خلل میں آج کل یہ ہوا بھری ہو کلاہ پر نخوت عجب کج دھری ہو لازم ہے کہ جب مکتوب کرامت مشحون کے
مضمون سے مطلع ہو فوراً اپنے کردار سے منفعل اور پشیمان جلد سے آیا ہے اوسیطرف روان ہو اور
اس حرکت کا ڈر ہمارے سطوت و سیاست کا خوف و خطر نکرنا اسواسطے کہ جو لوگ ہمارے خطاب اور عتاب کے
قابل ہیں تو اوس زمرے میں نہیں ہے کہ مستحق قتل ہو کے شامل سمجھے ہیں ہمارے لشکر کی کثرت اس سے
نظر آئیگی اور گوئی چوگان ہے اس سے کھیلنا طبیعت بہل جائیگی سکندر جو نامے کے مضمون سے مطلع ہوا
جلادونکو بلایا نامہ دارا دکھایا تیغ سجھایا مصلحت یہ امر ٹھہرا قتل کرنا منظور تھا دارا کے ایلچی کا قتل بچانے لگے

بیقرار ہوکے چلانے لگے پکارے کر اے شہریار خجستہ اطوار یہ نئی رسم جاری نکر نامہ برکا خون حلال نہین
مثل مشہور ہے کہ ایلچی کو زوال نہین سکندر نے کہا تمہارے آقا نے مجکو جو لکھا ہے اوسی گروہ کا عمل مین تمسے
کیا ہے وہ عرض کرنے لگے کہ دارا نے آپکو دیکھا نہین فقط حال سنا ہے جسنے تیری زیارت کی سلطنت کی
کیفیت ریاست کا ڈھنگ لطف و عنایت کا رنگ دیکھا البتہ ہماری جانبخشی کرتا ہم وہان جاکے تیرے حال سے
آگاہ کرین کو دفر حلم و کرم جاہ و حشم کی گواہی دین سکندر نے کہا تمہاری منت و زاری ذلت و خواری کی مانع ہوئی
قید سے رہا کیا نوازش شاہانہ سے انعام بے انتہا دیا پھر جو بیر مسلسل تحریر طلب ہوا نامے کا جواب لکھوایا
یہ نامہ ذوالقرنین نے اسکو لکھا ہے جو مدعی اوسکا ہے کہ مین بادشاہون کا بادشاہ ہون خیمے بے ستون گردون
پناہ ہون ہر دم انا ربکم الاعلیٰ کا دم بھرتا ہے بخیلے مین یہ ہے کہ مجھسے آسمان کا لشکر ڈرتا ہے باوجودے کہ
کھاتا پیتا ہے جاگتا سوتا ہے ایسا بھی خدا ہوتا ہے جب عبد کو معبودیت کا خیال آیا پروردگار اوسکو ضعیف
بندے سے مغلوب کرتا ہے یقین جانے کہ جاہ و حشمت ملک و مال دولت پر زوال آیا اب تجھے عزم جنگ مصمم ہوا
تیرے ملک مین آتا ہون دیکھنا جو خرابی لاتا ہون اور اشیائے مرسلہ مین فال نیک نظر آئی پروردگار عالم سے
امیدوار ہون کہ تیرا دعوے خلق کے روبرو دروغ ہو مجکو تجھ پر فروغ ہوا اسواسطے کہ میری نظر فقط اعانت خدا پر
ہے تجکو شیطان نے ورغلانا ہے سراسر تو خطا پر ہے والسلام نامہ تمام ہوا مہر کرکے نامہ برونکو دیا
آپ دریا بیجان کیطرف کوچ کیا دارا کا عامل لڑا الا شون سے صحرا بھر گیا جیسے خالی ہوے کشتے بے وارث
دوالی ہوے وہانسے گیلان مین آیا اوسکو تسخیر کیا حاکم کو اسیر کیا دفعتًا سکندر بیمار ہوئی خبر سنی ماقدونیا نہین پہنچا
بعد صحت اوس صاحب حشمت کے فارس کو چلا دارا بھی فوج ظفر موج اور وہ لشکر جو کثرت مین اختران
چرخ اخضر سے زیادہ تھا لیکے آپہونچا سکندر نے قلب فوج دلاوران زرہ پوشن بادہ شجاعت سے مدہوش تھا
جو جتنے اونسے آراستہ کیا دونون دل سوار و پیدل گنٹا اور بادل کیصورت گھر کے طرفین سے حملہ آور
ہوے گھوڑونکے سم کی گرد سے میدان نبرد تیرہ و تار ہوا اندھا دھند معرکہ کارزار ہوا صدا لے بوق
شدائے کوس اور دم زنا کے غنیم سے کو سونتک اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْءٌ عَظِيمٌ کا سامنا ہوا ہر طرف سے فوج
لڑنیکو چلی زیست سے سیر ہوئی تکاد السموات یتفطرن کی حقیقت دلو نبر کھلی دلاوران دم کے کائین

نصرٌ من اللہ وفتحٌ قریب کی صدا آئی نصرت و ظفر کی سند پائی آتش حرب جو بھڑکی تیغ و گلو مین لاگ لگی خرمن ہستی مین آگ لگی کہین سر کے انبار تھے کہین بے سر پڑے تھے دھڑ کی شمشیر برق کردار یلان خونخوار اور پیکان تیر بسان ابر مطیر لہو برسانے لگے اور بوندی کی کٹاری الماس پیکر دیدۂ جوہر سے یاقوت کی بوندین ٹپکانے لگی ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| نوک ناوک جیسے عشق رگ رگ مین ہوے | | ازدرون سینہ مردم جو ہوے | |

اوس وقت سے کہ شاہ یک اسپۂ ثابت و سیار محمل لاجوردی مین تخت فلک پر سوار نظارہ کر تا بحد استوا پہونچا تھا اوس ساعت تک کہ ماہ انجم سپاہ چادر سیاہ زر کے تار ونکی اوڑھکے سیر دیکھنے کو نکل آیا طرفین سے کیسنے منہ پھیر ایا شعلہ شمشیر کا ہر بار بھڑکتا تھا مرغ روح دام اجل مین مچھلی کیطرح پھڑکتا تھا نعرۂ نار ہاویہ کا آتا تھا اور گیر و دار سے پیادہ و سوار کی اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا کا شور زمین سے آسمان پر جاتا تھا مِن چلونکی تلوار کی زبان تفسیر فَطَفِقَ مَسْحًا بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ سناتی تھی لاشونکی کثرت سے جنگل پٹ گیا تھا جنکے وضو ٹوٹے تھے اونکو تیمم کو مٹی ہاتھ نہ آتی تھی خون کے بخار بر سر فلک پہونچے اور زخم کے آثار گاو زمین کے قدم تک پہونچے ؎

| | | |
|---|---|---|
| چو دریای خون شد ہمہ دشت و راغ | جہان شد مثل شب تیرہ چون چراغ | زآواز اسپان و گرد سیاہ |
| فرو رفت و بر رفت و زرین نبرد | بماہی رسیدہ خون و برماہ گرد | ہوا گشت چون روی زنگی سیاہ |

آخر کار جب تھا سے نامدار دلاوران شجاعت شعار معرکۂ کارزار مین لقمۂ دہان اجل برچھی اور تلوار کے پھل کھا کے ہو گئے اور نصیب گلگشت آرائے گلزار جحیم کے جا گئے جا گئے سو گئے خسروایران یادگار کیان با معدودے چند دشت سخیز سے باقدم تیزگرم خیز ہوا جتنا کہ اسباب جاہ و دولت کا سامان و ساز تھا جسپر بھروسا اور ناز تھا اوسیکے باعث غرور ہوا تھا اوسیکے بدولت ہزارونکی جان گئی برپا فتور ہوا تھا اوس بہشت پر خطر خانۂ بے سقف و در مین چھوڑا سکندر کے لشکر نے خوب لوٹا اعزہ و نشینان حجاب عفت و عصمت مبتلائے بلائے بے وارثی ہو کے اسیر سر پنجۂ تقدیر ہوئین فرمانروائے ایران نے بیت السلطنت مین داخل ہو کے ناظم ہندوستان سے مدد چاہی اوسکی بھی قضا آئی فور ہندی نے فی الفور کئی ہزار سوار و پیادے بسلیقۂ شیر افگن روانہ کیے اور سکندر بھی اوس سرحد مین جا پہونچا خلاصہ یہ کہ ہندی ایسا لڑے کہ جھجھ پڑے پہلی جنگ کا میدان اس معرکے سے کے روبرو وہی داستان ہو گیا ہنوز اسکا فیصلہ ہونے نہ پایا تھا کہ دارا کی قضا کا زمانہ قریب آیا مقربان درگاہ

لیتے دوسرے سرہنگ نیک ننگ طبیعت کے سوم خصلت مین اودم بیوفا پردغا حقوق ولینعمت کے
قتل پر آمادہ ہوئے باین تصور کہ تقرب بارگاہ سکندر اس فریب سے میسر ہوگا اوسکے دلمین
کفر ہوگا یہ نسمجھے کو تو اندیشہ کہ بیاہ کس راجاہ ہو پیش حضر عبد شہ ہے تصور باطل ہے خیال محال ہے
اور دارا قبل ہنگامہ عزم پر اون دونون سے ایا نوسکے شامت زدہ نادانونکے مطلع ہوا تھا تنبیہا
کچھ عتاب کیا تھا نصیحت کی راہ سے اپنے حقوق یاد دلا کے یہ خطاب کیا تھا کہ میرا قتل پیشہ سکندر
وسیلہ رسوخ کا نہوئیگا تمہاری بھی جان کہوئیگا وہ بادشاہ ذی فہم عالیجاہ ریاست کے قدر خود کو
خوب آگاہ ہے شاہان نامدار کو باہم تشنہ خون یکدیگر ہوتے سلطنتین زیر و زبر ہوتی لیکن یا ممکن
ہے کہ بادشاہ کے قاتل کو جیتا چھوڑین حمیت سے منہ موڑین تمام عمر اوسکا اعتبار نہو تقرب
حاصل نہو وقار نہو

| یار مارا هیچ بر نگرفت | هر چه گفتیم هیچ در نگرفت |
| --- | --- |

آخر کار وہ غدار اپنے
قصد سے باز نہ آئے فرصت پا کے ضرب شمشیر آبدار سے اوس شاہ آسمان وقار کو پشت زین سے
برسر زمین گرایا زمین کانپی آسمان تھرایا نفسے چند سینہ پر ہوس مین بس باقی تھے کہ سکندر آیا
گھوڑے سے کود کے دوسرے محل صاحب افسر کس کرو فر سے تھا جسکا جہان مین ہمسر تھا
آج خوار زیر غبار خاک پر تھا اوسکو اوٹھا کے برسر زانو رکھا اپنا سر در آغوش تپاک کیا اوسکو گرد و
غبار سے پاک کیا اور کہا اے شاہنشاہ گیتی پناہ رنج و ملال کو اس دم دل سے دور کر خوشی خیال رب
غفور کر کہ فرمانروایان ستودہ آثار شاہان نامدار ہنگام نزول حوادث عالم بالا ہر تے ہین خاص و عام
سے زیادہ صابر رہتے ہین اور یہ ارشاد کرکے کہ سچ ہے باوفا سے کس نابکار نے یہ حرکت کی تا اوس سے
اسطرح انتقام لون کہ باعث عبرت خاص و عام ہو دارا نے چشم نیم وا سے سکندر کیطرف دیکھا ہاتھ اوسکا
اپنے سینہ پر رکھا اشک کے قطرے چند مثل مشہ سکندر کے زانو پر وصل ہوئے پھر کہا اے ذو القرنین
اسباب شاہی سے وسادات کشورستانی و جہان پناہی سکے تہیا ہوچکا سے یہ مژدہ شنوا یا وہ عجیب
نحوست سے مجھ در پیش ہوا چشم عبرت سے غور کر کہ فلک سفلہ شعار گردون ناہنجار نے مجھے کس پایہ سے کیا کیا
ایک گردش مین تخت سے تختہ تابوت نصیب ہوا گو مین رحیل کس تعجیل سے کیجیو اوسکا زمانہ قدر ہے جیسا

عذر روزگار سے دو رنگی لیل و نہار سے غافل ہوتا مگر عزیز کو زندگانی سی چیز کو لہو و لعب مین گنوانا حوادث
جہان تلون آسمان کسی صاحب جاہ و جلال کو یا دولت اور مال کو ایک حال پر نہین رکھتا اگر نیرنگ دنیائے دون
اور رنگت چرخ چنبری گونا گون کے دیکھنے کی ہوس ہے تو عبرت کیواسطے میرا حال اور یہ مآل بس ہے
تیری مروت اور فرط محبت سے امید یہ ہے کہ میری ماں آفت رسیدہ داغ پسر دیدہ ہزارون رنج و الم
مین جریدہ ہے اوسکو مادر مہربان اپنا حافظ اور نگہبان سمجھنا میرے ناموس کا پاس اور خیال ہر حال رکھنا
اور روشنک جو میری لخت جگر نور بصر ہے بدیہ ہے اوسکو پردہ نشینان سراپردۂ خاص مین اختصاص دینا
نظر عنایت پھیر لینا کیونکہ نازک مزاج اور بچی اوسکا تھوڑا ہوتا ہے دل اوسکے سینے مین [illegible] ہوتا
پھوڑا ہوتا ہے اگر سخت کلمہ کسی نے کہا گویا ٹھیس لگی پھوٹ بہا سکندر نے کہا جو کچھ ارشاد ہوا نیازمند
سب بجا لائے گا سر مو فرمان سے سر نہ پھرائے گا اسکے بعد دارا شعر

ادم چند تیم و دوناچیست بند
بخندید بہمان گفت کو نیز شد

ذو القرنین بے چین ہوگے دارا کا جسم مشک و عنبر سے دھو کے جامہائے
گرانبہا کا کفن دیا اور تابوت مرصع کار عمدہ جواہر لگا کے تیار ہوا لاش کو اوسمین رکھا پھر حکم کیا دس
دس ہزار مرد نبرد جرار تلوارین کھینچکے پیش و پس راس و چپ چلین اور آپ سرداران فارس [illegible]
نامدار عالم فضلائے روزگار کو ساتھ لیکے پیادہ پا حزین و غمگین جنازے کے ہمراہ ہوا جسطرح سے
شاہان نامدار دفن ہوتے ہین جیسے عزیز کو روتے ہین اوس انداز سے بصد گریہ و بکا تخت مین لیجا کے
خاک کو سونپا اور اوسکے دروازے پر دو دارین کھڑے کرکے دونو بدکردار کو ذلیل و خوار سزاوار
پھرا کے سرنگون بر سر دار کیا انصاف کا کار کیا پھر روشنک کو سلک ازدواج مین منسلک کرکے
بہت ممتاز کیا اور دارا کے بھائی کو مملکت فارس حوالے کی لیکن ملوک طوائف فرمانبردار ہوئے وہ
سلطنت ایران کے مختار رہے اور کتب طب و نجوم و فلسفہ زبان فارسی سے لغت یونانی مین
لکھوا کے ملت منحوس مجوس کی کتابین جلا دین آتشکدے سرد کیے اوس مذہب کے عالم تمام عالم
سے طلب فرد فرد کیے بلا تاخیر سبکو تہ تیغ کیا اسی اثنا مین سکندر کی ماں نے نامہ لکھا کہ رقعا
کیطرف سے سکندر کو جسنے بقدرت باری دشمنون پر فتح و نصرت پائی مملکت اور دولت اوسکی

مردانگی سے ہاتھ آئی معلوم ہوا کہ اسے فرزند ارجمند عجب و تکبر سے پرہیز کرنا ورنہ یہ صفت تجکو
آسمان سے زمین پر گرا دیگی یہ جو تیری ہوا مندی ہے برباد جائیگی اور بخل و طمع سے ڈرنا
حد سے حذر کرنا نہیں تو یہ حرکت ہلاک جانگزا میں پھنسائیگی نام و نشان مٹائیگی اور جتنا مال اور
اسباب تو نے پایا ہے جو کچھ تیرے ہاتھ آیا ہے ایک سوار تیز رفتار کے ہاتھ میرے پاس جلد بھیجدے
سکندر نامہ پڑھکے حیران ہوا سبکو جمع کرکے مشورہ پوچھا سوال آخر کا جواب کسیکی سمجھ میں نہ آیا
سبنے غور طلب کیا لیکن وہ مطلب غوامض فکر رسا جودت فہم و ذکا سے سکندر نے بہم پہنچایا کاتب
جلد دست کو طلب کرکے جمع و خرچ کا بند قلم بند کیا پھر فرمایا کہ کوئی جفاکش کارآزمودہ سانڈنی
ہاتھوں لو دوڑا یہ سوار ہوکے بطور یلغار یونان میں مادر غمخوار کے پاس پہنچا سب جتنے فضلا اور حکما
تھے سکندر کے ذہن رسا اور سرعت فہم پر تحسین و آفرین کرنے لگے قریب جیحون شہر وسیع
بوقلموں بنا کیا چاروں طرف سے سب کام کے لوگ بلا کے اونکو شاد کیا ملک خوب آباد کیا اوس
شہر کا نام مرجالوس تھا اب مرو مشہور ہے ہند سے دور ہے اور ہرات و سمرقند بھی سکندر کی بنا سے ہیں
وہانسے فرصت پاکے شہر بسا کے ہند میں آیا فور ہندی کو مارا جیسا کہ فردوسی کی داستان سے تحریر ہو چکا
ہے بعد فتح جنگ فور براہمہ پاس گیا اونکے علم و فضل کا شہرہ سنا تھا کہ متوکل بخدا ہیں دنیا کے
جنجال سے رہا ہیں جب قدم سکندر کی آمد اوس قوم کو معلوم ہوئی عرضداشت لکھی کہ اگر مال شاہ
بیابانکے اسنے سے اخذ زر و مال ہے یہ محال ہے ہم فقیر محتاج دنیا کے بکھیڑے سے فارغ بیرنج
ہیں دنیا سبا کی تلاش نہ چور کا ڈر ہے نہ قفل کی حاجت نہ کنجی کی خواہش گھر وہ ہے جسمیں سقف ہے
نہ دالان ہے کوٹھری کیسی دیوار ہے نہ در ہے نہ ملک نہ خزانے سکے مالک سانپ کیطرح سر گنج
ہیں بال بیچتے ہیں گھاس کھاتے ہیں جسکو اوڑھتے ہیں اوسکو بچھاتے ہیں تڑا ہیں پاتے ہیں
اگر مباحثہ علمی حکمت کی تحقیقات درکار ہے تو ہمارا انبوہ اور شان و شکوہ بیکار ہے سکندر نے نامہ
جو پڑھا فوج و لشکر سامان سب وہیں چھوڑا فقط چار حکیم ندیم ساتھ لیکے آگے بڑھا جب اونکے پاس پہونچا
عجب حال دیکھا قوم مسکین مسکن پہاڑ کے غار رکھتے واقعی صاحب شہ پاسبان بکار رکھتے ملاقات کے بعد

حاصل گرد شہ البیسکین لے شہنشاہ ضعیف پیری کا سد راہ ہے خود اشارہ ہے سخن کا طول
اگرچہ شیفتہ ہنوز محبت کا سلسلہ پایاں نہیں ہے تقریر و تحریر سے زیادہ ہیں جز وایسے سبب سے تقصیر اسیر ہے
لیکن اس اہل ہمت میں یہ چیزیں اربع عناصر کی صورت ہم ہوئی ہیں چار دانگ عالم میں دیکھے پاس
سونگھی جواس ہمسر ایسے ارنگ نے دیکھنے سے سنا نہیں ہے ہیں سالکان عشق محبت نایاب سمجھتے ہیں
ہفت اقلیم کے بادشاہزادہ خیال ایسی دولت لازوال سے مال شرکت ہونگے اگر تو عورت ایسی صاحب جمال ہے
کہ حور جنان میں اور پری پرستان میں اوسکے چہرہ زیبا کی ضیا سے روپوش ہے نادم ہے خجل ہے اور رفتار گفتار زہرا
رفتار سے کبک پہاڑوں میں ٹھوکر کھاتے ہیں عندلیب گلزار دستان ہند ہو جاتے ہیں سرو لب جو پا در گل ہے شیریں بیانکی
زبان آپ چبتے ہیں قند کے دانت کھٹے ہوتے ہیں عجیب غریب صورت ہے سیرت ہے خلاصہ یہ ہے کہ اللہ کی قدرت ہے دو فیلسوف
تلمیذ البیب ہے چوتھا پیالہ ہے ایک ہے ایک چیز بہت اعلے ہے اگر وہ ظرف پر آب ہو تو ایک قطرہ اوسکا کم ہو اور
عالم سیراب ہو امیدوار ہوں کہ پیشکش طلا زمان والا کو قبول ہو اور میری غیر حاضری سے سلطان کی طبیعت
نہ ملول ہو سکندر کو بیان سنکے نہایت اشتیاق ہوا فوراً طلب کیا اور بر سر امتحان آیا پہلے فیلسوف کے پاس ایک پیالہ
تیل سے بھرکے بھیجا اوسنے ہزار سوزن اوس تیل پر روغن میں ڈالکے واپس کیا سکندر نے سوزنکو گلا کے
گولہ بنا کے بھیجا مرد با علم بھرنے اوسکا آئینہ درست کرکے دکھایا ذوالقرنین نے سکتہ کھالی سے پھر آئینہ
پر اوسمین چھوڑا وہ بیٹھ گیا پھر اوسکو دکھایا مرد صناع نے اوسکے پیالے بنائے وہ پانی پر ترکے پھر سکندر نے اوسمین
خاک بھرکے اوسکے پاس بھیجدی حکیم نے دیکھکے اپنا گریبان چاک کیا سبب یہ پایا تو مستمر کی تو دوسرے روز سکندر نے
حکما اور فضلا ارکان دولت اعیان مملکت کو جمع کیا پھر اوس حکیم سندی کو یاد فرمایا جسد ہم تن دید آیا طویل القامت
تنومند پایا سکندر نے قیافہ شناسی سے سمجھا کہ اس ترکیب میں حکمت کا اور عقل کا جمع ہونا محال ہے فیلسوف سمجھ گیا
انگلی ناک پر رکھ لی پھر دیکھ کے گر پڑا سکندر نے پہلے اس حرکت کا سوال کیا اوسنے عرض کی وہ خیال جو بادشاہ کے
دل میں آیا تھا اوسکا یہ جواب ہے جس طرح ناک بشرے کے چہرے کی زینت ہے اور یکتا ہے اوسیطرح مجھ سا سر زمین ہند کی وقت ہے
دوسرا ناپید ہے پھر سکندر نے فرمایا پر روغن پیالے میں سوزنکا چھوڑنا کیا تھا اوسنے عرض کیا مطلب شاہ اوسکے یہ تھا
کہ میں علم و حکمت سے بھرا ہوں اب گنجایش نہیں خادم نے جواب دیا ہزار نکتے کی جگہ باقی ہے اگرچہ شاق ہو پھر گولہ بنایا

میرے ذہن میں آیا کہ قالب اوس نعل شاہ پر نگین نگینے قابل رو وسایل حکمی نہین ہین نے آئینہ بنایا کہ ہر کیکی صورت
دخل ہے جب اوسکو صفا اور جلا حاصل ہو نہ کہ دل ہوا اور آئینے کے پانی مین بیٹھنے سے یہ معلوم ہوا کہ زیست کا زمانہ کم ہے
مدت قلیل مین علم کثیر تحصیل نہین ہو سکتا میرا حاصل یہ تھا کہ جسطرح تہ کی بیٹھی چیز تیرتی اوپر پانی پر آئی آدمی اپنے
کم فرصتی مین بجہد اکتساب فضل و کمال بہرحال ہو سکتا ہے پھر جبکہ وہ مملو از خاک ہوا اوسکا جواب مجکو یہ ہے کہ دنیا اور ہمین
ہے کہ اوسمین خلاصہ سلطان زمان یہ تھا کہ فنا ممکنات کی اجبات سے ہے اور بقا مخلوقات کی ممتنعات سے ہے سبب تفصیل کہ بہ ہوگا
ہر شخص نیرنگ خاک ہوگا سکندر نے فرمایا یہ سب سچ ہے جو تونے کہا مین اپنا مطلب پایا تیری صحبت فائدہ سے خالی نہین
بڑا الطاف و مہربانی سے نکلتا ہے گرانمایہ حکیم کو اور ندیم کو سرفراز کیا ممتاز کیا امتحانین کامل پایا کیدہندی راست گو
نظر آیا اور مسعودی نے لکھا ہے کہ مملکت ہند تک وہ ندیم ساتھ رہا پھر رخصت ہوا حکیم ہمراہ رہا وہ معالجے اوسنے
کیے کہ زبان و دست تقریر و تحریر سے عاجز ہے اور تاریخ حکما مین یہ لکھا ہے کہ بعد فتح ہندوستان ذوالقرنین چین مین آیا
سلطان چین نے جبین آستانہ اطاعت پر رکھی سر جھکایا برسم تحفہ ہزار من طلائے احمر ہزار قطعہ سفید حریر کے پانچ ہزار جامہ
دیبا بے نظیر کے اور سو قبضہ شمشیر مرصع جواہر بے مثل سے کہ دیکھنے والونکی آنکھ مین چکاچوند آتی تھی بجلی سی
کوندجاتی تھی اور سو گھوڑے بے عیب سبکرو نسیم ہر سے تیز رو چینی کہ زین زین مطلا مرصع بجواہر گران بہا سو تودہ
عنبر و ہزار نافہ مشک اذفر و سو رطل عجیب دو دو سو ہزار مثقال مشک اور چینی کے ظروف با نقشہائے عجیب و صد رنگ سے
غریب چیر سے نظر بند اوڑھنے پالے خیال نظارہ مین سبیل بٹے اور مصور تھا قلم بہت بھایا سکندر کے حضور مین گذرانا ملک اوسکو
بحال رکھا ہدیہ سکو زر و مال ہا تختہ زمین مشرق تا حدود چین زیر نگین ہوا اخراج حسب لیاقت سب سے مقرر کیا اور
تاریخ معجم مین یہ رقم ہے کہ جب مملکت فارس پر سکندر قابض ہوا گروہ سلاطین اور شاہزادہ عجم اور بیگناہ سکو
قید کرکے ارسطو کو نامہ لکھا کہ فتح الباب جہان اور ضبط زمین فارس و ایران محمود ہا اور خصوصاً اندیشہ
اور تمدن سیر سے اپنی بلا شرکت غیر مع الخیر ہوا فقط تائید پروردگار رفاقت ملک دوار یار تھے اہل صلاح و تقوی
کو صراط مستقیم جادہ قدیم پر ترغیب دی اور ارباب جہل پیشہ کی مصاحب تحریص کرکے تخریب کی
اور قانون رعیت نوازی مین بیکسون کی چارہ سازی مین عقل کا اقتدا کیا غیر سے مشورہ نلیا
ہمت و غیرت نے اجازت ندی کہ وہ کام جسمین بدنام ہون کرنے لگون لیکن شاہزادے جو قید مین

انکے معاملے مین عقل حیران ہے اور اس جمعیت کے مقدمے مین طبیعت پریشان ہے کہ اگر انکو رہا کرون
قید بند سے آزاد ہون سب بخلاف بنیاد سلطنت مین رخنے پڑین سو طرح کے شر برپا ہون فساد ہون تلافی و
تدارک مین طول عمل ہے سر دست بڑا خلل ہو جو قتل کرون تو دنیا مین خونخوار عقبی مین سود برد ہو حاکم روز شمار
شرمسار گنہگار بنون شمار ہون معلم اول نے آخر یہ جواب لکھا کہ بے ثبوت جرم و گناہ اتنے بندہ اللہ کا خون اصعب
تر ہون ہے اگر یہ عمل تجھسے سرزد ہوگا پروردگار ناراض زیادہ ہوگا تیرے خاندان کا بھی استیصال ہوگا خدا جانے
کیا حال ہوگا مصلحت یہ ہے کہ ہر شخص کو بعد ولایت کے انکے شہرونکی حکومت دے کہ وہ اپنے شغل مین مشغول رہین
ایک کو دوسرے کی خبر نہو جنگ و فساد مٹے شور و شر نہو سکندر نے حسب نصیحت حکیم ایک ایک کو جدا جدا ایران کے
شہرونکا وزیر بنا مورخان سازانکو ملوک طوائف لکھتے ہین اور تاریخ حکما کے ترجمے مین ہے کہ
سکندر کا گذر اطراف بلاد مین ایک قریے پر ہوا کہ رفعت و بلندی ہر ایک مکان کی صورت سقف و دالان کی
یکسان تھی در و دیوار نقش و نگار ایک طرزے کا نظر آیا اور سبکے دروازے پر قبر کا نشان پایا وہان
کوئی حاکم نہ شہر مین کوتوال نہ قاضی تھا ہر شخص خوش بشاش راضی تھا سکندر نے ان دونسے ملکر انکا ایک طور پر
بننا فرمانروا کا نہونا قبرونکا دروازہ پر نشان مفصل پوچھا وہ بولے مکانونکا پست بلند ہونا ترفع اور تفوق
کی دلیل ہے اس صفت سے ہم بری ہین ہمارے خیال مین یہ بات خوار و ذلیل ہے اور قبر دروازہ پر اسواسطے ہے
کہ اپنی روزانہ جیسے تم پڑا گور مین گیا ہر ساعت مرگ مد نظر رہے باز پرس کا خوف و خطر رہے دو دن کی زندگی
صرف لے تو آلی مین ہے تکبر و عجب و نخوت سے دور رہین یہ جگہ ایک دن بھرت چھٹ جائیگی یہانکے اسباب سے
غرور نہو کہ یہ حرکت موجب آفات عظیم ہے یہ نفس امارہ لئیم ہے پروردگار کی رحمت ہمسے دور نہو سب اوقات ہماری
سر اسر عدل و انصاف ہے حاکم کی حاجت نہین قاضی کی تکلیف ہمکو معاف ہے سکندر نے کہا اگر تمہارے
رہنیکو جگہ بہتر راحت افزا کہین ملے تو یہانسے وہان چلوگے یا نہین وہ بولے اگر ایسی جا ہو جہان غیر ممکن گذر قضا
اور قرب منبع الوبئی کی سیر ہو موتسے مفر ہو سکندر کہنے لگا اگر یہ مقدور بشر ہوتا تو حاجت و اجیسے کون
زیادہ تر ہوتا وہ بولے اگر بادشاہ بھی اس کام مین ہماری طرح عاجز ہے تو ہمکو ہمارے حال پر چھوڑدے
کہ حسب خیال و ظن ازلی نظارہ صد گلشن ہے لکھا ہے کہ اثنائے جہان گردی مین ذوالقرنین ایک شہر مین وارد ہوا کہ

سات بادشاہ بطنا بعد بطن و نسلاً بعد نسل وہان سلطنت کر چکے تھے اوسنے رؤسائے شہر سے پوچھا کہ کوئی شخص انکی نسل سے باقی ہے اونھون نے عرض کی کہ ایک جوان فلانے گورستان مین مقیم ہے نام کا بادشاہ ہے امور سلطنت سے اوسکو انکار ہے سکندر با مخصوصان چند اوس جوان ارجمند کے پاس گیا ملاقات ہوئی دم تقریر ابواب فرمانروائی کی نفرت اور وجہ رغبت کی اوس جائے پر وحشت سے پوچھی اور دوستانہ پند مشفقانہ کیا بادشاہی کی ترغیب دی اوسنے جواب دیا کہ اے شاہنشاہ دنیا و دین ایک کام مین مشغول ہون جبتک اوس سے فراغت نہو گی کفالت کار انام حکومت خاص عام پر متوجہ طبیعت نہو گی ذوالقرنین نے کہا وہ کونسا مشکل امر ہے اظہار اوسکا فرو رہے ہلاک زادے نے کہا یہ تباہی دنیائے دون نیرنگ چرخ سفلہ پرور شعبدہ بازی سپہر بوقلمون جو نظر ہوئی چتر شاہی سریر فرمانروائی سے طبیعت متنفر ہوئی خلق سے جدا گورستان مین مکان بناکے بیٹھ رہا ہرا فرا ملتا ہے کہ یہ جائے بازگشت شاہ و گدا ہے اور قصد یہ کیا ہے کہ عظام ملوک عظام اور ہڈیان بندہائے محتاج ناکام کی جو ملگئی ہین اونکو جدا کرون ہر چند جو جانچ فرق ہین اور تفاوت نظر نہین آتا ہے فقیر و حور کا کھا گے اسی اولٹ پھیر مین دن گنواتا ہے وَلَقَدْ نَظَرْتُ اِلَی الْقُبُوْرِ فِیْ مَا تُمَیِّزُتُ بَیْنَ الْعَبْدِ وَالْمَوْلٰی اس شغل مین عرصہ ہوا مشقت صبح و شام ہے لیکن معلوم نہین ہوتا ہے کون آقا کون غلام ہے اور نہ یہ ثابت ہوا کہ یہ محتاج مفلوک ہے کہ یہ بادشاہ تھا اوسکا زیب کم سن تھا جوان تھا امیر تھے سکندر نے کہا یہ وہ مہم ہے جسکا علم منحصر بذات بارئی ہے سارے جہاں کی عقل عاری ہے اگر ہمت مردانہ سے میرے کہنے پر عمل کر تیرا مرتبہ تیرے باپ دادا سے زیادہ ہو جائیگا ملک وسیع روپیہ بہت ہاتھ آئیگا ملک زادے نے جواب دیا کہ حوصلہ میرا نہایت بلند ہے اور ہمت میری اسکی خواہشمند ہے کہ مدے ونغمہ ہرگز نہ زندگانی دے خوف پیری تو جوانی ہاتھ آئے اور مرض سے رنج و غم اور طبیعت کبھی جس سے نہ سیر ہو وہ نعم اور صحت سے آزار ہو ایک طرح پر بسر لیل و نہار ہو ذوالقرنین نے کہا یہ مطلب مجھسے نہیگا شاہزادہ بولا تو پھر اوسی سے کیون نہ مانگون جس سے پاؤن دوسرے کے روبرو کیون ہاتھ پھیلاؤن سکندر ہنگام دعا بدرگاہ شاہنشاہ شاہان حاجت روائے فرمانروایان کہ اے خالق لیل و نہار بصدقہ سید ابرار احمد مختار و بطفیل آئمہ اطہار میرے سلطان نوجوان کو یہ

عطا کر ہفت اقلیم زیر نگین ہو ذوالقرنین کیطرح آرام و چین سے فرمانروائی کرے زمین ہو نقل ایک روز سکندر سے مشیر امیر وزیر عرض پیرا ہوئے کہ عنایت کردگار داور دادار سے ربع مسکون ہفت اقلیم زیر نگین ہے الا وارث تخت و تاج یعنے فرزند نہیں ہے جو نژاد پری پیکرون کیطرف کثرت سے اگر میلان ہو تو ملک اور مال بغیر انتقال نکرے وہ سامان ہو ذوالقرنین نے فوراً جوابدیا کہ سخت نا مناسب کی چاہیے اوس سے احمق زیادہ دنیا مین کون ہے جو شخص ہر معرکہ مردان نبرد آزما شیران دشت غا پر غالب ہو وہ لونڈی سے انکے عورتونکا مغلوب ہو زن مریدون مین محسوب ہو نقل ایک شخص بحال خستہ با لباس کہنہ و دریدہ بر سر کلاہ بحضور سکندر آیا مگر اپنا مطلب خوش بیانی اور تقریر رنگین مین فصیحون کے طرز پر سب بیان کیا بادشاہ نے جواب باصواب ارشاد کر کے فرمایا جیسا تونے مافی الضمیر کلمات دلپذیر سے ادا کیا اگر ظاہر بھی لباس زرنگار سے آراستہ ہو تو دونا لطف ہے اوس نے بے تامل عرض کیا کہ حسن تقریر مین مجکو دسترس ہے اور تقدیر نے لیکن آراستگی پوشاک کیواسطے بادشاہ بس ہے یہ کلمہ ذوالقرنین کو پسند آیا اوسیدم خلعت بیش بہا اور کئی ہزار روپیہ عنایت کیا نقل زیتون نام شاعر تھا اوس نے سکندر سے دس ہزار روپے مانگے جواب دیا کہ تیری قدر سے یہ تھوڑا زیادہ ہے شاعر نے کہا اگرچہ یہ میری منزلت سے تھوڑا زیادہ ہے کیا غم ہے کہ تیری ہمت اور بخشش سے بہت کم ہے فوراً مرحمت کیے نقل کسی حکیم سے سوال کیا کہ بادشاہ کو کس چیز کی مداومت چاہیے جواب دیا کہ مہم رعیت کی فکر مین رات کو سو چین جانا دنکو اوسکا بجا لانا نقل سکندر سے پوچھا کہ تجکو سب کچھ قدرت ہے لیکن وہ کونسی بات ہے جسمین طبیعت زیادہ مسرور ہوتی ہے جواب دیا مرتبہ بڑھانا اوس انسان کا جسنے مجپر احسان کیا نقل ذوالقرنین سے کسی حکیم نے سوال کیا کہ اسکا سبب کیا ہے کہ اوستاد کا مرتبہ تیرے نزدیک باپ سے زیادہ ہے جواب دیا کہ اوستاد سبب ہے حیات جاودانی کا اور باپ باعث زندگانی فانی کا باپ مجکو آسمان سے برتے زمین لایا ارسطو نے فلک چارمین پر مثل خورشید چمکایا پدر وسیلہ نطفہ منجمد ذریعہ علاقہ منعقد ہوتا ہے کہ اوسکے حساب سے رحم مادر مین آیا کچھ دن بے نقش طرازی خامہ قدرت کارربے مدد نقاش صورت نگار بقدرت پروردگار صور مختلفہ اشکال جداگانہ کا زمانہ رہا وہاں سے دشت وجود مین

موجود ہوا جسدم مقرری دم نکلنے کے سمجھو مرچکے اور علم حکمت کہ مادہ ذریعہ حیات جاودانی ثمرۂ زندگانی ہے حکما عین الحیوٰۃ نفس ناطقہ معقولات کلیہ کو جانتے ہین اور اندہیر ظلمات جہل کو گردانتے ہین پس جو نفس کہ تیرگی سے جہل کی عین الحیوٰۃ حکمت کی روشنی مین گذرا اور قلق جہل اور حمق سے تسکین ملی وہی ثانی زیست جاودانی ہے وگرنہ کلبہ خراب آباد فانی ہے سکندر کا قول صاحب جود و کرم ہمیشہ محترم اور مکرم رہتا ہے اگرچہ باسباب ظاہر فقیر ہو اور بخل کا بانی قارون کا ثانی خداوند خست قابل لعنت ہمیشہ ذلیل و خوار بے اعتبار رہتا ہے گو امیر کبیر ہو قول سخت قبیح اور ذلت کا سبب ہے کہنا اور نکرنا اور کیا حسن اور عزت ہے کرنا اور نکہنا چاہیے نقل نجومیون نے سکندر کا طالع اور حال دیکھکے حکم لکھا تھا کہ جب زمانہ قضا قریب ہوگا موت کا وقت آئیگا تو لوہیکی زمین اور آسمان زرین ہو جائیگا جسدم ذوالقرنین نے ملک ستانی اور سیر آفاقی سے فرصت پائی یونان کا قصد کیا قومس کی نواح مین جب آیا دفعۃً دماغ سے خون جاری ہوا یہانتک کہ عاری ہوا فرش او سوقت نہ آیا تھا بضرورت کسی امیر نے اپنا جوشن بچھا دیا اور دھوپ کے بچانے کو سپر زرین چھتری کے عوض سر پر لگائی سکندر نے جو خیال کیا وہ مقدمہ یاد آیا کہ زمین آہنین اور آسمان زرین نجومیونکی مراد اس سے تھی افسوس دشت غربت عالم تنہائی مین قضا آئی اور فراق دیدہ ہماری صورت دیکھنے نہ پائے

افسوس کہ نامہ جوانی طے شد
وین تازہ بہار زندگانی دے شد
آن مرغ طرب کہ آشیانش دل بود
خود ہیچ ندانم کہ کے آمد کے شد

اور سیدم دبیر خوش تحریر کو بلایا یا تا تو نامہ لکھوایا کہ یہ نامہ سکندر اسکندر پسر بندہ داور کا ہے جسنے مدت قلیل اور تھوڑے عرصے مین مدتہائے دراز اہل زمین سے بجبر رفاقت کی اور قرنہائے دیر بار زمانہائے دراز تک اہل آخرت کی صحبت ہوگی اوس مان کیطرف جسکی ملازمت اور صحبت میسر نہوئی لیکن جو خدا چاہیگا تو عالم نور دار سرور مین زیارت ہوگی اور یہ نامہ بہت طول کا ہے مختصر لکھا القصہ جب بادشاہ عالیجاہ نے داعی حق کو لبیک اجابت کی صدا دی دار فانی سے عالم جاودانی کی راہ لی حسب وصیت بعد از تکفین جسد ہمایون کو تابوت زرین مین رکھا امیر وزیر علما اور حکما ادشاہ کے محفل عظیم مین لائے رئیس قوم سرور مجلس کھڑا ہوا سب سے مخاطب ہوکے یون کہنے لگا کہ اے گروہ انام مین خاص و عام سے کہتا ہون کہ جسکا ورود اس بادشاہ پر تمنا ہو اسے برین دگر تعجب کی ہو تین معاملات

دنیا سے پیدا ہوا ہے از زمین یعنے اگر بادشاہ کو رویا چاہیے تو اسپر روسے دگر نیرنگی جہان بے ثبات
سے عبرت کیا چاہیے تو اس سے ہوش کہوسے پہر حکیموں سے کہا چند کلمے جسمین تنبیہ
خواص اور نصیحت عام ہو اختصار کرکے بیان کرو پہلے ارسطو کا شاگرد اوٹھا سبہات دونون ہاتہ
سکندر کے حسب وصیت جو تابوت سے باہر رکہے تہے کہ تمام عالم سمجھے اور جانے کہ باوجود سلطنت
ہفت اقلیم اور خزانہ بیحساب کے یہ صاحب زر و سیم دنیا سے خالی ہاتہ جاتا ہے دو گز کفن جسمے چلا ہے یا ور دونکا
دنیا ہے اون ہاتہونکو اوٹھا ئے ذوالقرنین کے سر پر رکھا پہر کہا اے سخن سنج شیرین زبان باریک بین نکتہ دان
خوش بیان وہ کونسی چیز تہی جسنے تجکو گونگا کر دیا کہ بول نہین سکتا لب کہول نہین سکتا باوجود وسعت
میدان علم و نصیحت صحرائے حکمت صید غافل کسطرح تجسا عاقل دام تنگ تابوت مین گرفتار ہے نہ ہمدم ہے
نہ دم ہے نہ شمشیر ہے نہ ارکان سلطنت نہ وزیر ہے کہ پہرا نا چاہے دوسرا بولا کل سکندر سیم و زر نظر سے
چھپاتا تہا آج چرخ اخضر لبساں سیم و زر خلق کی آنکہ سے اوسکو زمین میں چھپاتا ہے تیسرے نے کہا
کل یہ بات کرنے پر قادر تہا دوسرے کو خوف سے بولنے کا مقدور نہ تہا آج اونکو کلام کا اختیار ہے
یہ سن نہین سکتا کان بہرا ہے چوتہا بولا یہ وہ بادشاہ عالیجاہ ہے جو شرق سے تا غرب لپیٹے زمین پر
بیٹہا تہا آج دو گز زمین اسپر احاطہ کرے گی فشار دیگی پانچوان یہ بیان کرنے لگا کہ یہ وہ اسکندر ہے
جو کل تدبیر امور خاص و عام مصالح کار کافہ انام بذات خاص بے شرکت غیر کرتا تہا آج اپنی ہمم کے
سرانجام میں اہتمام مین عاجز ہے فسبحان الذی کل شیٔ ہالک الا وجہہ تقریر سے جب فرصت پائی لاش
اسکندریہ کو روانہ کی اہل شہر نے باحشم و جلال استقبال کیا جنازہ دیکہکے خلق کو حسرت ہوئی برودکے
برا حال کیا جسدم سکندر کی مان نے تابوت دیکہا الصد نالہ و آہ یہ کہا کہ اے قرۃ العین فرزند ذوالقرنین میرے
جی سکے چین سخت تعجب ہے کہ علم جسکا تا سما اور حکمت تا سمک پہونچے ربع مسکون کو وہ دیا ہون تحت حکومت
آئے جانکے ملوک مملوک ہون خفتگان خاک کی نیند خوف سے اوچٹ جاسئے وہ ایسا سوتے کہ
اوٹہ نسکے اور اسطرح چپ ہو گویا گویا نتہا القصہ امیر وزیر حکیم ندیم روبرو آئے پند و نصیحت کے بعد رسم
تعزیت بجالائے سب نے با دل خاک زیر خاک سونپا اسکے بعد بحکم حسب دستور دستر خوان بچہا خاصہ چنا

وصیت کے مطابق مملکت کی عورتین اور لڑکے نامدار رئیسان ذی اقتدار کی حاضر ہوئین دسترخوان کے گرد
بیٹھین حکم ہوا پہلے وہ ہاتھ بڑھائے جسنے حزن ملال ماتم کی مصیبت اور تعزیت کی کیفیت نہ دیکھی ہو
سبنے ہاتھ کھینچ لیا ایک دوسرے کی منتظر ہوئی اوس مجمع مین ایسا کوئی نہ نکلا کہ وہ درد مرگ و حزن دودمانے جسکے
نہ اوٹھا ہو سکندر کی ماں سمجھی کہ بیٹے نے ختام میری تسکین کو یہ آئین نکالا تھا مطلب اس حرکت سے یہ تھا
کہ اوس مصیبت مین جزع فزع نکرے کہ جسمین شریک ہزار در ہزار اور حریف بے شمار ہون کہ البلیۃ اذا عمت
طابت اضطراب اور بیقراری سرد ہم کی کم کی یہ کہا کہ دوام بے انتہا و بقائے بے انقراض ملک بیزوال
حیات لم یزل ولایزال خالق ذوالمجد والجلال کو پیدا کرنے والا جزو کل کا ہے اوسکو زیبا ہے دوسرے کو یہ امر ہوگا
منوا ہے وہو الحی الذی لایفنی ولایموت انا للہ وانا الیہ راجعون تاریخ حکما مین لکھا ہے کہ سکندر کی موت
ماں باپ سے نرالی تھی پیدا تھی ایک آنکھ سیاہ دوسری ازرق تھی ایک سے آسمانکو دیکھتا دوسری زمین کیطرف
متوجہ رہتی تھی اور کلہ اوس تاجر بنیان سلطنت کا شیر سے مشابہ تھا اوس برس کے سن مین سلطنت ہاتھ آئی
سترہ سال حکمرانی جہانبانی کی نو برس مقابلے اور مقاتلے مین اوقات کٹی آٹھ برس اطمینان بادشاہت کی داد دی
بائیس مملکت عظیم الشان شرق و غرب جنوب اور شمال سے تحت حکومت مین اور تیرہ بادشاہ شوکت ذی جاہ دست بستہ
سفر اور حضر مین حاضر رہے اور اکثر ربع مسکون کی سیر دو برس مین مع الخیر ہوئی تھی ایک ہم خیال کے ہوش کھوتی تھی
اگر سمند خوشخرام خامہ میدان صفت مین جولان ہوگا مدام اول تمہا اگر لکھا جائے تنگا لکھے بار کے تین لاکھ تیس ہزار مرد
جرار سے تمام عالم اور ربع زمین زیر نگین کر کے آخر الامر ناکام ملک و مال خزانہ فوج اور لوگون کیواسطے چھوڑ کے
اس دنیا سے دو گز کفن وہ زیب انجمن ہمراہ لے گیا ولکل اجل کتاب یمحو اللہ ما یشاء ویثبت وعندہ ام الکتاب اور ذوالقرنین
جو لقب ہوا اسکی کئی وجہین لکھین ہین بعضے لکھتے ہین ساٹھ برس سلطنت کی دو قرن ہوے اور بعضونکا قول ہے
کان بڑے تھے اور بہت کچھ لکھا ہے طول بیجا ہے اسی واسطے خامہ مختصر رقم اسی جگہ تھم گیا و
الحمد للہ شکر کی جا ہے کہ حسب ارشاد ہدایت بنیاد سلطان باوقار شاہنشاہ ہفت کشور زبدہ اردو جنکے عرصے مین تیار ہوا

گر پسند افتد زہے عز و شرف

ارے گرہ آرائے بزم سخندانی صدر نشین بزم معانی کو اگر قبول ہو تو محرر کی آبرو بڑھے تمنائے دلی حصول ہو تمام شد

الحمد للہ کا شکر ہے کہ یہ کتاب مطبع ناصری لکھنؤ ماہ دسمبر ۱۸۸۶ء مین
بار اول طبع ہوئی

بسم الله الرحمن الرحيم

بعد حمد و نعت این فرهنگیست برای دانستن نامهای پادشاهان و مبارزان وغیره که در سر سلطانی آمده از کتب لغت تا مقدور بصحت نوشته

بحروف مفرد اشاره باخذش رفت ق قاموس ب برهان س سراج اللغات م موید الفضلا ف فرهنگ شاهنامه غ غیاث اللغات

الالف ابتین بر وزن عابدین نام پدر فریدون و بسکون ثالث هم گفته اند و بتقدیم فوقانی بر موحده نیز آمده ب

آذربایجان نام آتشکده و شهر تبریز

آذر مهرابه نام آتشکده سوم از جمله هفت آتشکده فارسیان ب

اردشیر بابکان نام پسر ساسان بن بهمن که اول ساسانیان بود ب

آرش بفتح ثالث و سکون شین نقطه دار نام پهلوانی ایرانی از لشکر منوچهر بی نظیر در صنعت تیراندازی چنانچه تیری از آمل بمرو انداخته که چهل فرسنگ راه است و نام پسر دوم کیقباد هم ست که او را کی آرش میگفتند ب

آزادسرو نام شخصیکه فردوسی قصه کشته شدن رستم بگفته او نوشته

آزر نام پدر ابراهیم علیه السلام و گویند که نام عم آنجناب ست ب

ابو علی نام حکیم مشهور

ارش بفتحتین و سکون معجمه نام شهری از ولایت شیروان ب

ارمین بر وزن پروین نام پسر چهارم کیقباد است که برادر کوچک کاوس باشد ب

اردبیله بکسر اول نام شهر معروف که آتش نه در خشش آبی ست ب

ارنواز بر وزن سرفراز نام خواهر جمشید ب

...... نام قلعه ایست از ولایت استر آباد که

اخشیدروس نام سکندر یونانی

اورسین بالکسر نام پیغمبر مشهور که در بهشت ست ب

ارجاسپ بر وزن طهماسپ نام نبیره افراسیاب ب

اردوان بر وزن پهلوان نام پادشاهی از نسل گشتاسپ و نام لاتی هم ب

ارژنگ نام دیوی که در مازندران با رستم جنگید و رستم

اوراکشت و نام پسر زره و او یکی از پهلوانان توران بود و طوس او را القبض آورد ب

ارس بفتحتین و مهملتین نام رودخانه مشهور که از کنار تفلیس و مابین آذربایجان و آران میگذرد ب

ارسطاطالیس بفتحتین و مهملات و الف کشیده و کسر لام و تحتانی نام معلم اول ب

ارسطو بضم رابع و سکون واو ارسطاطالیس ب

اصفهان نام شهر مشهور

اغریرث بکسر اول و ثالث و تحتانی رسیده و در آخر ثای مثلثه مفتوح و شین مثلثه زده نام برادر افراسیاب که بجهت موافقت ایرانیان بر دست برادر کشته شد ب

افراسیاب نام پادشاه ترکستان ب

افلاطون نام حکیم مشهور و استاد ارسطو ب

سپید رفش نام پہلوانے از لشکر ارجاسپ پ

الباء الفارسی پشنگ بر وزن پلنگ

نام پدر افراسیاب پسر او کہ شیدہ میگفتند پشن و

نام میدانے از ایران و نام پدر منوچہر شاہ پ

پولاد نام پہلوانے ایرانے و نام دیوے مازندرانے کہ

او را پولاد غندی میگفتہ اند پ

پیران بر وزن ایران نام پہلوانے مشہور از توران لشکر

افراسیاب و پدر او ویسہ نام داشت پ

پیشداد اول پیشدادیان را گویند کہ ہوشنگ باشد پ

پیلسم بفتح نام برادر پیران ویسہ بدست رستم کشتہ شد پ

## التاء الفوقانیة

تباک بالفتح نام مرے م

ترشید نام شہرے ق

تور بالضم پسر بزرگ فریدون کہ تورج باشد و ولایت توران را نیز گویند پ

توران نام ولایتے آنطرف آموئے ماوراء النہر پ

توران دخت نام دختر خسرو پرویز کہ یکسال جایگاہ بادشاہی کرد پ

تہمتن بر وزن تلمن از القاب رستم یعنی بمعنے

آن ہے ہمتان تن پ

تہمینہ نام دختر شاہ سمنگان مادر سہراب پ

الجیم التازی جاماسپ نام حکیمے پ

جانوسپار بر وزن تا نہ نام شخصے ہمدانی

ملازم دارا کہ آقائے خود را در جنگ سکندر بقتل رسانیدہ پ

جشن سدہ بفتح سین و دال مہملتین جشنے ست

کہ فارسیان در روز دہم بہمن ماہ کنند پ

جمشید بالفتح نام بادشاہے معروف پ

الجیم الفارسی چنگش بکسر اول و کاف فارسی

و جیم در آخر نام میدانے توران کہ بیاری افراسیاب

آمدہ بود و رستم او را بقتل رسانید پ

چہر زاد نام دختر بہمن مادر دارا و نام دختر اسفندیار پ

چین نام شہرے مشہور

الحاء المہملة حجاز نام ولایتے مشہور در عرب پ

حزقیل بالکسر نام پیغمبرے

الخاء المعجمة خرداد بر وزن شداد نام

بادشاہے دیگر از پہلوانان ایران پ

خزر بفتحتین و زای نقطہ دار زدہ نام شہرے پ

خزروان بر وزن عمران بکسر ثانی نام پہلوانے از توران پ

خسرو بالضم و فتح ثالث نام بادشاہ کیان پ

الدال المہملة دارا نام بادشاہے کہ داراب اکبر

باشد و او را داراب نیز گویند و دارا اصغر پسر است

داراب دارائے اکبر را گویند و نام دختر زادہ بہمن ہم پ

دانیال نام پیغمبرے پ

درفش کاویانی بکسر اول و فتح ثانی و سکون

قاد شین فرشت نام علم فسد یزدان ب
دستان بالفتح نام زال پدر رستم ب
الذال المعجمہ ذمیقراطیس نام حکیمے یونانی
الراء المہملہ رخش اسپ رستم و مطلق اسپ ب
رستم پہلوان مشہور پسر زال
رشنواد بفتح اول و سوم نسبدل ابجد زدہ در آخر نام
یکے از نوکران ہمائے دختر بہمن ب
رودابہ بروزن نوشابہ نام دختر مہراب کابلی کہ زال
او را خواست و رستم ازو تولد شد ب
روشنک بضم اول و فتح شین و نون نام دختر دارا کہ سکندر
او را بموجب وصیت دارا بنکاح خود آورد ب
روم ملکے مشہور محدود شام ب
روئین دژ نام قلعہ از ولایت توران کہ ارجاسپ آنجا بود ب
رہام بروزن غلام نام پسر گودرز ب
رے نام شہریست از عراق و نام بادشاہزادہ ہم ب
ریونیز بروزن بیش خیز نام پسر کیکاؤس داماد طوس ب
الزاء المعجمہ زابلستان زابل بروزن
کابل نام ولایت سیستان ب
زال نام پدر رستم ب
زردشت بالفتح و ضم دال ابجد نام شخصیکہ
دین آتش پرستی بہم رسانید ب
زریر بروزن حریر نام برادر گشتاسپ ب
زو بالفتح نام پسر طہماسپ کہ در ایران پنجسال بادشاہی کرد ب
زوارہ بروزن ہزارہ نام برادر رستم و نام قصبہ مشرق نواح کاشان ہم ب
زیتون نام شہرے در چین و قریہ در صعید ق

## السین المہملہ

ساری بروزن جاری نام شہرے از مازندران نزدیک آمل ب
ساسان نام پسر بہمن بن اسفندیار از ہمائے ب
سام نام پسر نوح و نیز نام پدر زال کہ جد رستم باشد ب
سپند بکسر اول نام کوہے ب
سرخہ بضم اول و فتح خاء نقطہ دار نام پسر افراسیاب کہ فرامرز او را زندہ گرفت
و رستم بکین سیاوش بکشت و نام مواضعی از مضافات سمنان ب
سکندر نام بادشاہ معروف از روم ب
سلم بالفتح نام پسر بزرگ فریدون ب
سمنگان بفتح اول و کاف فارسی نام شہرے در راہ خوارزم
در ین زمان آنرا امیر مرگویند ب
سنجاب بالکسر نام ولایتے کہ کاموس کشانی ضابط آن بود ب
سندل نام شہرے از سند ق
سودابہ سوداوہ بروزن خونابہ بالفتح و ضم گفتہ اند
نام دختر شاہ ہاماوران کہ زن کیکاؤس بود ب
سہراب بالضم نام پسر رستم از دختر شاہ سمنگان کہ رستم او را نادانستہ کشت ب
سیامک بکسر اول و فتح میم نام پسر کیومرث و نام یکے از پہلوانان توران

کردر جنگ دوازده رخ بدست گرازه ایرانی کشته شد ب
سیاوخش بالکسر اول و فتح واو و سکون خای معجمه و بعده آخر شد
سیاوش بر وزن باگوش نام پسر کیکاوس ب
سیستان ولایت نیمروز ب
سیمرغ پرنده که پرورش زال کرده گویند نام حکیمی که زال ازو کسب کمال کرده

الشین المعجمه شاپور با سوم فارسی نام پادشاهان چند و نام
پهلوانے از آل فریدون که پیش نستور نام است که در جنگ افراسیاب
کشته شد و نام خدمتگار کیخسرو ب هم
شاپور ذوالاکتاف نام پادشاهی از آل اشک بن یافث
که ذکریا در عهد او شهید شد و ذوالاکتاف ازان میگفتند که هر کرا
از اعراب میگرفت شانهاے او را بر آورده رها میکرد ب
شعیب نام پیغمبرے علیه السلام
شغاد بر وزن سواد نام برادر رستم که رستم را مع رخش
در چاه انداخت و خود هم بدست او کشته شد ب
شماساس بفتح اول و ثانی نام مبارز تورانی که بر دست
قارن کشته شد و نام پهلوانے ایرانی در لشکر سیاوش ب
شمیکل بالفتح و ضم سوم نام پادشاه هند که بمدد افراسیاب آمده بود ب
شهرزور نام شهرے بنا کرده خسرو پرویز ب
شهرناز بنون معجمه و بعد آخر نام خواهر جمشید که با خواهر دیگرش در نکاح ضحاک بود ب
شیداسپ نام پسر طهمورث و شیدسپ نام پسر گشتاسپ ت
شیده بالکسر و یای مجهول و فتح دال نام پسر افراسیاب و نام

یکے از شاگردان سنمار گویند نام حکیمے ب

الضاد المعجمه ضحاک معرب اژدهاک نام پادشاه
ظالم که بر دو کتفش او مار پیدا شده بود که مغز مردم غذاے
آن می شد بر دست فریدون کشته شد ب

الطاء المهمله

طوس بالضم نام پسر نوذر ت
طهمس بفتحتین و ضم میم نام قریه در مصر ق
طهماسپ نام یکے از پادشاهان ایران ب
طهمورث نام پادشاهے از نبیرهاے هوشنگ ب

الغین المعجمه

غور بالضم و ثانی معروف نام ولایتے معروف نزدیک قندهار ب

الفاء فرات بالضم نام رودی نزدیک کوفه ع
فرامرز بفتح اول و میم نام پسر رستم ب
فرانک با نون بر وزن تبارک نام مادر فریدون ب
فرعون لقب پادشاه مصر
فرنگیس بفتحتین و سکون نون و کاف فارسی و تحتانی کشیده و آخر مهمله نام
دختر افراسیاب و در عقد سیاوش بود و کیخسرو پسر او است ب
فرود بفتح اول و ثالث مجهول نام پسر سیاوش ب
فرهاد نام کیکاوس شاه ایران و نام پسر گودرز و نام پسر برزین هم
فریبرز بفتح اول و ضم سوم و سکون ها و آخر معجمه نام پسر کیکاوس که
در جنگ دوازده رخ کلباد پسر ویسه را بقتل آورد و نام نبیرے هم ب

گُرگین بضم اول بوزن خرچین نام پہلوانے ایرانی ب
گستہم بضم اول و فتح ہا بروزن محترم نام پسر نوذر بن منوچہر
و نام پسر گژدہم نیز ہست ب
گشتاسپ بضم اول بروزن لہراسپ نام پادشاہیست
معروف و او پدر اسفندیار روئین تن بود ب
گل شہر بضم اول بوزن پر زہر نام زن پیران ویسہ است ت
گنگ دژ بکسر دال ابجد و سکون زاے فارسی نام قلعہ ایست کہ
ضحاک در شہر بابل ساختہ بود و نام موضعیست در حدود
مشرق کہ بقیۃ الارض مشہور ست ب
گودرز بضم اول و فتح سوم پسر کشواد کہ پدر گیو بود ب
گیلان نام شہریست مشہور ف
گیو بر وزن دیو پسر گودرز ب
لاہور لاد بر وزن شاد نام شہر کہ در زمان قدیم
بجاے دال ابجد راے قرشت بودہ است ب
لہراسپ بدر گشتاسپ نام یکے از پادشاہان ایرانست ب
مازندران ملک طبرستان باشد و مخفف آن مازندر
بر وزن غارتگر ہم مستعمل ست ب
مامون رشید نام پادشاہے ست
مانوچہر صاحب برہان می فرماید کہ چون یکے از مستورات
حرم ایرج بمنوچہر حاملہ شد گریختہ پناہ بکوہ مانوش برد و
چون منوچہر ازان کوہ متولد شدہ بود او را مانوش چہر
نام کرد اشتہے ظاہرا مانوچہر مخفف آن باشد
مانوشان بروزن خاموشان نام کوہیست کہ منوچہر
دران متولد شد و آنرا مانوش ہم میگویند ب
ماہ آفرید نام کنیزک ایرج بود بعد از کشتہ شدن ایرج حاملہ شدہ بود
بعد ازان دخترے آوردہ تور نام کردند و منوچہر ازان دختر پسید ب
ماہیار نام کشندۂ دارا ت
محمود نام پادشاہ غزنین
مدینہ شہر مشہور ب
مرداس نام پدر ضحاک کہ بحیلہ ضحاک کشتہ شد ف
مصر بکسر اول و سکون ثانی و راے قرشت بلغت عربی بمعنے
شہرست عموما و شہرے کہ معروف و مشہورست خصوصا ب
منوچہر مخفف مانوش چہر ست ب
منیژہ بتحتانی مجہول و زاے فارسی بوزن معنی و بمیم نام دختر افراسیاب ب
مہراب بر وزن محراب نام پادشاہ کابل ب
مہراج بروزن معراج نام یکے از پادشاہان ہندوستانست
و ہندوان آنرا مہاراج خوانند ب
مہران بکسر اول بروزن طہران نام رودخانہ ایست عظیم
و نام مردیست صاحب فضائل و نام پادشاہے ہم بودہ ب
میرین بکسر اول و فتح راے قرشت نام داماد قیصر روم ہست ب
میلاد نام سردارے از لشکر کیکاؤس ب

الّنون

